بولس پہلے زمانے میں نوابوں اور بادشاھوں کی شان بڑھانے کیلئے رکھی جاتی تھی - پولس کا مقصد پبلک کی سیوا کرنا پبلک کی حفاظت کرنا اور امن و امان قائم رکھنا نہیں تھا - بلکہ اپنی شان اپنا رعب اور دبدبہ ظاہر کرنے کیلئے وہ رکھی جاتی تھی - لیکن آج جبکہ عوام کی ریپریزنٹیٹیو گورنمنٹ ( Representative Government ) ھے پولس کو رکھنے کا وھی تصور برقرار رکھنا غلط ھے - پولس رکھنی چاھئے ، لیکن امن پبلک کی خدمت کے لئے - اتنی ھی رکھنی چاھئے جتنی کہ اس غرض کیلئے ضروری ھے پھر مجھے یہ بھی کہنا ھے کہ ھمارے آفیسرس کا جو کیڈر ھے وہ انتہائی ان افیشینٹ ( Inefficient ) ھے - میں خاص طور پر پولس ڈپارٹمنٹ کے آفیسرس کے بارے میں کہ رھا ھوں - دوسرے ڈپارٹمنٹس کے بارے میں اپنی روزمرہ کے واقعات اور حادثات سے معلوم ھوتا ھے کہ یہ لوگ کسقدر ان افیسینٹ ھیں - ان لوگوں کی ذھنیت کو چینج ( Change ) کرنے کی ضرورت ھے - آنریبل چیف منسٹر نے کل یہ تسلیم کیا کہ وہ پبلک کے گماشتہ ھیں - یہ تو گماشتہ کے گماشتے ھیں - انہیں اس خیال کو سامنے رکھکر پبلک کی سیوا کرنے کا جذبہ اپنے میں پیدا کرنے کی ضرورت ھے - میں مشکور ھوں کہ آنریبل چیف منسٹر نے خود کو پبلک کا گماشتہ محسوس کیا - یہ امپریشن ( Impression ) برقرار رکھنے کی ضرورت ھے - اور یہی اس کٹ موشن کا مقصد ھے -

مجھے رکروٹمنٹ ٹریننگ ( Recruitment Training ) کے بارے میں بھی کچھ کہنا ھے - کل چیف منسٹر صاحب نے کہا کہ ھم نو اکس سرویس من ( Ex-servicemen ) کو لینا چاھتے ھیں لیکن وہ باھر جانے کیلئے آمادہ نہیں ھوتے - ھوسکتا ھے وہ اپنے ماحول سے مجبور ھوں یا دقت محسوس کریں - لیکن میں چیف منسٹر سے پوچھتا ھوں اگر خود انہیں آسام اور تری پورہ کا چیف منسٹر بنادیا جائے تو کیا وہ خوشی خوشی چلے جائینگے ؟ اسی طرح ممکن ھے ان لوگوں نے بھی کچھ دقت محسوس کی ھو - جب تخفیف کا سوال آتا ھے تو لوکل سرونٹس ( Local Servants ) کو تخفیف کیا جاتا ھے - باھر سے جو مہمان بلائے لئے ھیں انہیں ایچ - ایس - آر - پی ، سی - آئی - ڈی - اور دوسرے یونٹس میں برقرار رکھا جاتا ھے - ان کے کیا کیا نام ھیں مجھے معلوم نہیں - مجھے تو اس سے کم ھی واسطہ پڑتا ھے - میں پوچھتا ھوں لوکل انٹلجنشیا ( Local Intellagentia ) میں سے رکروٹ منٹ ( Recruitment ) کیوں نہیں کی جاتی ؟ آپ کی پولس کی بہادری کی حالت یہ ھے کہ افضل گنج کے ناکے کے پاس جبکہ ملکی ایجیٹیشن ھو رھا تھا مونپا نے خود اپنی جھنڈی لگی ھوئی کار چھوڑ کر مجھ سے یہ کہا کہ

"Mr. Reddy, please control them."

پھر کہا جاتا ھے کہ اس موومنٹ کے پیچھے ھم ھیں ھم اس موومنٹ کے پیچھے نہیں تھے یہ عوام کا موومنٹ تھا - افضل گنج کے ناکہ کا سب انسپکٹر مجھے گرفتار کر کے یہ کہتا ھے کہ میں نے پاپ ریڈی جیسے آدمی کو گرفتار کیا ھے - میں پوچھتا ھوں کہ حکومت یہاں کے جو لوکل پرسنالیٹیز ( Local Personalities ) جو اویلیبل ( Available ) ھیں ان کو کیوں استعمال نہیں کرتی ؟ لیکن آج

کی حکومت تو اپنے گروؤں کے سکھائے ہوئے اصولوں پر کام کرنا چاہتی ہے ۔ انگریزوں کے زمانہ میں جب مدراس پر دباؤ ڈالنا ہوتا تو پنجاب کی پولس استعمال کی جاتی تھی ۔ جب بنگال کو دبانا ہوتا تو پشاور کی فورس استعمال کی جاتی ۔ شائد آج اسی پالیسی کے تحت یہاں باہر کے لوگ پولس میں رکھے جاتے ہیں ۔ معلوم ہوتا ہے کہ آپ کو یہاں کے لوگوں پر اعتبار نہیں ۔ اور اگر آپ کا یہ خیال ہے تو میں یہ صاف صاف کہدینا چاہتا ہوں کہ آپ درست ہوجائینگے ۔ مجھے گرفتار کرنے کیلئے ایک پنجابی آدمی آیا تھا ۔ شائد اسلئے کہ یہاں کے آدمی پر اعتبار نہیں کیا جاسکتا تھا ۔ میں نے کہا کہ ان کے آنے کی بھی کیا ضرورت تھی ۔ اگر آنریبل منسٹر ٹیلیفون کردیتے تو میں خود بخود سنٹرل جیل پہنچ جاتا ۔ بھونانی ڈائرکٹر ، جیل تو پہچانت کے ہی آدمی ہیں ۔ لیکن اس سے حکومت کی ذہنیت کا پتہ چلتا ہے کہ وہ یہاں کے لوگوں پر اعتبار نہیں کرتی ۔ اگر آپ یہاں کے لوگوں کو لیں تو اس سے آپ کے بجٹ میں بھی اکانمی ( Economy ) ہوسکتی ہے ۔ اسلئے کہ باہر کے لوگوں کو ڈیڑھ گنی تنخواہیں دینی پڑتی ہیں ۔ زیادہ الونسز دینے پڑتے ہیں ۔ لیکن آپ اپنے گرو انگریزوں کے اصول پر ریپریشن ( Repression ) برقرار رکھنا چاہتے ہیں ۔

خرچ کے ایڈس میں ڈیٹکٹیو اکسپنسس ( Detective Expenses ) اور اسکے ساتھ سیکریٹ اکسپنسس ( Secret Expenses ) بتلائے گئے ہیں ۔ میں پوچھتا ہوں کیا ڈیٹکٹیو اکسپنسس بڑھگئے ہیں ؟ دیہاتوں میں جو چھوٹی چھوٹی وارداتیں ہوتی ہیں ان کا تو پتہ بھی نہیں چلتا ۔ لیکن حکومت کی مخالف جماعتوں کو دبانے کیلئے آپ اپنے کیڈر استعمال کرتے ہیں ۔ اسکے لئے اکسپنسس بڑھاتے ہیں ۔ کوئی پولیٹیکل پارٹی ( Political Party ) کسی کے دبانے سے نہیں دبتی ۔ یہ تو عوام ہوتے ہیں جو کسی پارٹی کو دباسکتے ہیں یا بڑھاسکتے ہیں ۔

مجھے اس ڈپارٹمنٹ کے سنٹرلائیزیشن ( Centralisation ) کے بارے میں بھی کچھ کہنا ہے ۔ ہر ڈسٹرکٹ کو الگ اٹانمس یونٹ ( Autonomus Unit ) بنادیا گیا ہے ۔ اور ہر ڈسٹرکٹ کیلئے علحدہ پٹرول اکسپنسس رکھے گئے ہیں ۔ کیا یہ نہیں ہوسکتا ہے کہ دوسرے ڈپارٹمنٹس کی طرح سنٹرل پرچیز اسٹور سے سب چیزیں آئی ۔ جی ۔ پی ۔ کے پاس سربراہ ہوں ۔ میں نے دیکھا ہے کہ اینٹی گن رنر اسکیم کیلئے ایک لاکھ روپیے رکھے گئے ہیں ۔ یہ کس سے متعلق ہے معلوم نہیں ہوسکا ۔ اینٹی کرپشن اسکیم ( Anti-Corruption Scheme ) کیلئے ایک لاکھ روپیہ رکھے گئے ہیں ۔ اسکی نسبت جیسا کہ لیڈر آف دی اپوزیشن نے بھی کہا ، میں بھی اس کو ویلکم ( Welcome ) کرتا ہوں ۔ آصفجاہی زمانے میں بھی ایسی کوئی گنجائش تھی ۔ لیکن اس کا کیا حشر ہوتا تھا ، ہمیں معلوم ہے ۔ لیکن میں کہونگا کہ اب انٹرنل سیکیورٹی آف دی اسٹیٹ ( Internal Security of the State ) کی خاطر افیشینٹ پرسنالیٹیز ( Efficient personalities ) کو لیکر یہ اسکیم چلائی جائے ۔ ورنہ اگر اپنے بھانجے بھتیجوں کو رکروٹ کرنے کیلئے ایسی اسکیم بنائی جاتی ہے تو اسکی ضرورت نہیں ۔ جب یہ محکمہ کام

کررہا ھے تو ھمیں معلوم ہونا چاہئے کہ آخر اس ڈپارٹمنٹ نے کیا کیا کام کئے - اس سے کرپشن میں کچھ کمی ہوئی یا نہیں - سنٹر لائیزیشن کے بارے میں میں کہہ رہا تھا کہ آئی - جی - پی - کو خود سربراہی کا انتظام کرنا چاہئے - بجائے اسکے کہ ڈی - اس - پیز - کو انکی صوابدید پر چھوڑ دیں -

You can instal Petrol Pumps yourself. اس سے آپ کے پاس حساب رہسکتا ھے - اسی طرح پرچیز آف رامیٹریلس اینڈ امونیشنس ( Purchase of Raw-materials and Ammunitione ) کے لئے بھی گنجائش رکھی گئی ھے - اس کو بھی چیک اپ ( Check-up ) کیا جانا چاہئے - اس کی نسبت ڈی - یس - پیز - کو اٹانمس بنادینا یہ خود گورنمنٹ کی پالیسی کے خلاف ھے اور عوام کے مفاد کے بھی خلاف ھے - اگر سنٹرل پرچیز اسٹورسے خریدنے کا انتظام کیا جائے تو مارکٹ سے چیپ ریٹ ( Cheap Rate ) پر مال سپلائی ہوگا اور جسطرح اس سنٹرل پرچیز ڈپارٹمنٹ کے ذریعہ سے دوسرے ڈپارٹمنٹس کی ضروریات پوری ہوتی ہیں اس محکمہ کی ضروریات بھی آسانی سے بہتر طور پر پوری ہوسکتی ہیں - میں امید کرتا ہوں کہ آنریبل ہوم منسٹر اپنی اسپیچ میں اس پائینٹ کا جواب دینگے - اگر آئی - جی - پی - یہ انتظام بھی نہ کرسکے تو اس پوسٹ کی توسیع کی ھی کیا ضرورت ھے ؟ اس آفیسرس کا کام ھے کہ وہ ٹھیک طریقہ پرچیک کرے - دو ہزار سے زائد تنخواہ دی جانے کا مقصد کیا ھے ؟ یہ میرا سجیشن ھے کہ سنٹرل پرچیز اسٹورسے مال خرید کر اس محکمہ کے تمام یونٹس کو بھی حسب ضرورت مال کی سپلائی کی جائے -

چونکہ وقت ختم ہوگیا ھے ، اسلئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

**श्री. भगवानराव गांजवे** (नांदेड) :–मिस्टर स्पीकर सर, अभी अभी अेक ऑनरेबल मेंबर फार अिप्पागुडा ने चंद बातों का जिकर किया। अुसी के सिलसिले मे मै अेक चीज हाअुस के सामन लाना चाहता हूं। कि अुन्होंने जो बातें नांदेड के बारे मे कहीं वे ठीक नही है। पोलिस के बारे मे बहुत कुछ कहा गया। लॉ अॅन्ड ऑर्डर ( Law and Order) ) को मेंटेन ( Maintain ) करने की जिम्मेदारी हुकूमत की होती है। और अगर कोअी व्यक्ति मुल्क मे बदअितजामी फैलाने की कोशिस करे तो अुसको रोकना पोलिस का फर्ज है। जब दूसरी पार्टीज के लोग गडबड मचाते हैं तो पोलिस कहांतक अिसको चुपचाप देख सकती है ? नांदेड के बारे मे बहुत कुछ कहा गया। मैं मिसाल के तौर पर नांदेड जिले कि हदतक कहुंगा। अेक पोलिटिकल पार्टी (Political Party) जो वहां काम करती है अुसके ऑनरेबल मेंबर्स ने अिस हाअुस में हदगांव तालुके के बारे मे बहुत कुछ कहा। वहां कि अेक मिसाल देना चाहता हूं। वहां के अेक गांव मे अेक पार्टी वर्कर लोगों को साथ लेकर अेक साहुकार के पास जाते है और अेक हप्ते के रेशन की मांग की जाती है। तो किसी न किसी कारण अिन्कार करने पर अुसका खेत लूटा जाता है।

**अेक ऑनरेबल मेंबर** :–क्या आप अुस साहुकार का नाम बता सकते हैं ?

**श्री. भगवानराव गांजवे** :–हां जरूर बता सकता हूं। मेरे पास नाम के साथ सब बातें मौजूद है। आपकी पार्टी मे से कोअी शक्स मेरे साथ अुस जगह चले तो मै नाम भी बता सकता

और यह साबित भी कर सकता हूं कि ऑनरेबल मेंबर की पार्टी के जिम्मेदार लोग वहां जाकर कैसे जोशीली तकरीरें करते हैं और अपनी तकरीरों मे कहते है कि यह तो टेनंटस ( Tenants ) और लँड लॉर्डस ( Land Lords ) का झगडा है यह मसला तो शांतता से कभी खतम नहीं होने वाला है। जबतक लॅंड लॉर्डस को खतम नही किया जायेगा अुस वक्त तक यह मसला हल नहीं हो सकेगा। कितनी आश्चर्य की बात है कि दूसरे ही रोज अुस लँड लॉर्ड को खतम कर दिया जाता है और अुसकी लाश को दरख्त पर लटका दी जाती है। अितनाही नही लेकिन जो नौकर अुसकी साहयता करता है अुसको भी मारकर दरख्त पर अुसी तरह से लटका दिया जाता है। क्या अिन सब बातों को पुलीस खामुश देख सकेगी ? दिन दहाडे लूट खसोट चले और डाकामारी चलें तो पुलिस यह चुपचाप कैसे देख सकती है ? अितनाही नही बल्कि कअी बार तो अैसा भी हुवा है कि अिस किसम की चोरी और लूटखसोट का माल अिन्ही पार्टियों के जुम्मेदार वर्कर्स के जिम्मेदार घरों से बरआमद हुवा है। वह हकीकत है जिसे कोअी शक्स भी अिकार नही कर सकता क्या अिस माल को पुलिस जानबुझकर अुन लोगो के घरों मे लाकर डालती है ताकि अुनपर कुछ न कुछ अिल्जाम लगाकर जेलों मे बंद किया सके ? अैसा कहना ठीक नहीं है। अिस तरह अेक तरफ तो बेबंदशाही फैलाकर, डर बताकर और गडबडी मचाकर अमन व आमान बिगाडने की कोशिश की जाती है और दूसरी तरफ यह कहा जाना है कि पुलिस का खर्च बहुत जियादा हो रहा है। अिस स्थिति में खर्चा कम कैसे किया जा सकता है ? जब अैसी हरकतें होती ह तो पुलिस का यह फर्ज हौता है कि जो अमन पसंद आवाम है अुनको सुरक्षित रखा जाये।

और अेक चीज मै यहां अर्ज कर देना चाहता हूं। पोलिस की मारपीट के सिलसिले मे कहा गया है। यह कहा गया की पोलिस लोगों को सताती है। अेक आदमी की खोज मे पुलिस थी। अुस आदमीने अेक पार्टी के जिम्मेदार मेंबर के घरमे पनाह ली। अुसे वहां लाकर छिपाकर रखा गया। मै यह बात अैवान के सामने रख कर यह पूछूगा कि यह जो हरकतें होती हैं क्या अिन्हे बंद करने का पुलिस का फर्ज नही है ? अैसी हालत मे अगर पुलिस पर जियादा खर्चा न किया जाय तो क्या किया जाय ? अदालतो के ताल्लुक से भी अेक रियायत यह की गअी कि आदलतों पर अेक्सिक्युटिव्ह ( Executive) का दबाव रहता है और अदालतें हुकूमत के असर से मुतासि हो कर अुनपर तसफिया करती है. और यही कारण है कि अदालतों का काम ठीक नहीं होरहा है। अिस संबंधमे यह कहना है कि अदालतें हमारे यहा अेक्सिक्युटिव्ह से बिलकुल अलग है और यह कहना की वही गव्हर्नमेंट के असरात से मुतासिर होकर तसफिये किसी मुकदमे का फैसला सुनाती है किसी कदर हालत है। हमे तो अदालतों के कामों पर गर्व है कि वे बहुत ही अच्छी तरह से अपना काम अंजाम दे रही है। जब हमने अनुभव से यह चीज मालूम है कि तो अदालतों पर अिस तरह अिलजाम धरना ठीक नहीं होगा। वह अेक बेजा हरकत होगी। यही अेक चंद विचार थे जिनको हाअुस के सामने रखना मै ने अपना फर्ज समज कर अैसा किया है। जहां पिस लव्हिंग (Peace loving) लोगों को प्रोटेक्शन ( Protection) देने का सवाल होता है वहां अिस किसम की बात करना ठीक नहीं होगा। अितना कहते हुवे मै अपना भाषण समाप्त करता हूं।

*Shri Shamrao Naik*: Sir, I have heard the speech of the hon. Member who has just now closed and sat down. I challenge the validity of the statements made by him. I

demand that an impartial committee be appointed to go into the matter and find out who are responsible for the offences committed. Whether they be Police Officers or others, those who are responsible for fabricating fales evidence and committing the other offences should be brought to book. If my challenge is not accepted by the Government, I am constrained to think that the things are quite otherwise. The allegations made by the hon. Member are absolutely false and do not be fit the dignity of either the hon. Member of the House.

Responsible members of my party as also some M. Ps. have approached the hon. the Home Minister and the Chief Minister in connection with this and they both have promised to take suitable action.

I have gone to the Police Station and made enquiries. The facts, as I could gather, are : A case has been registered on the workers. It is doubtful whether the person said to be the complainant has complained against the persons arrested by the Police; and the property recovered form the persons arrested has not been claimed by the alleged complainant. The Sub-Inspector is labouring under one organisation, established by the Zamindar to do away with the tenancy movement carried on by the party there. The Sub-Inspector has managed to place arms in the field of a person named Ganpat and he of his own accord has seized those arms from that place. The dacoity is said to have been committed in the house of Sakher who before the S. I. and Dy. S. P. said that Ganpat had come to rescue him but not to commit the offence of dacoity. Inspite of these facts, having accepted ostensibly a bribe or some personal gratification he charged Ganpat. Ganpat is a person who is respected in the locality and no evidence can be procured against him. The complainant himself is not prepared to take Ganpat's name. In the light of these facts, the Dy. S. P. promised to take action against the S. I. It is not our party alone that has given a complaint against the said S. I. Other persons also, excluding some Zamindars, and Landlords also have been tired of his tyranny and high-handedness. The D.S.P. I, learn, suspended that S.I., but later, at the investigation of some members, he changed his mind and appointed him back. What prompted him to change his mind, we are not able to understand. We are prepared to undertake the trial. I urge that an Impartial Commission be appointed. It is no use speaking here. Let there be an enquiry and trial by an impartial tribunal.

Inspite of complaints against Police Officers, no action is being taken. The result is that the public are losing confidence in M.L.As. What is the difference between Ministers and M.L.As. and the Government officers ? The latter are paid to serve the public all the 24 hours ; though we are not paid so much, yet our motto to is public service and so far as status is concerned, I do not think we are in any way inferior. As regards public responsibility, I do not think we lag behind these ministers in discharging our duties to the public.

Our Service personnel inherited qualities from the previous regime and instead of serving the public, they try to trouble the public with highandedness and tyranny. It is possible that they may say that some M.L.As. try to file a false case against them and move the minister concerned to take action against such of the persons with whom they are displeased. The Home Minister is responsible for a change in the behaviour of these police officers : a year has passed since his assumption of power and much was expected and I am constrained to state that nothing has been done to improve the morale of the police administration.

Corruption has gone high. Sufficient light has been thrown by the report of the Public Service Commission on the working of the Police Department. The R. T. Department is being used to provide appointments for relations and friends. Nepotism too has increased to such an extent that nobody thinks that the administration is carried on for the sake of public or to serve the public but simply for the benefit of a particular member or relation or friend. There are two or three appointments in the R.T.D. which ought to have been referred to the Service Commission but which, on the other hand, have been filled in, in their own arbitrary discretion, by favourites.

In conclusion, I would request the Minister in charge to appoint an impartial commission to go into the matter and bring to book those who are responsible for such state of affairs. If no action is taken by the Government, I should give an ultimatum here that if any thing untoward happens, my party will not be responsible but the sole responsibility will rest with the officers and none can foresee what consequences follow therefrom.

* شری کے - اننت رام راؤ - مسٹر اسپیکر سر - میں عدالت کی زبان سے متعلق ہاؤس کے
سامنے اپنے خیالات کا اظہار کرنا چاہتا ہوں - آج تحت کی عدالتوں میں [illegible] ابھی ہے - عوام

اردو سے واقف ہیں - مقامی کام کرنے والے وکلا اور عملہ بھی سہولت کے ساتھ اردو میں کام انجام دے سکتے ہیں - لیکن اس آسانی میں خلل پیدا کرنے کی کوشش کیجا رہی ہے اور اردو کی بجائے عدالتوں میں انگریزی کو رائج کرنے کی کوشش کیجا رہی ہے - حال میں تعلقہ سرنا بیٹھ کے دورے پر جف جسٹس صاحب آئے تھے - انہوں نے عدالتی عہدہ داروں کو ہدایت کی کہ عدالتی کام اردو کی بجائے انگریزی میں کیا جائے - گواہوں کے بیانات انگریزی میں لئے جائیں اور فرد کارروائی انگریزی میں مرتب کیجائے - اس ہدایت کی وجہ سے تکلیف ہورہی ہے - کیونکہ عہدہ داروں کو بھی انگریزی میں کام کرنے کی مشق نہیں ہے - اسکے علاوہ اضلاع میں درجہ دوم کے وکلا ہی زیادہ تر پیروی کرتے ہیں انگریزی سے بخوبی واقف نہیں ہوتے اور عوام بھی یہاں ایک زمانے سے اردو رائج ہونے کی وجہ سے اردو ہی سے زیادہ واقف ہیں - ایسی صورت میں یکایک اسطرح انگریزی رائج کردینے سے مشکلات پیش آرہی ہیں - اسطرح عوام کو انصاف حاصل کرنے میں دشواری پیش آرہی ہے اور عملہ میں کافی پریشانی پیدا ہوگئی ہے - ہمارے ہاں کی عدالتوں کا عملہ انگریزی میں کام انجام نہیں دے سکا - وکلا بھی اس قابل نہیں ہیں کہ انگریزی میں کام انجام دے سکیں - انصاف رسانی میں عوام کی مدد اسطرح سے نہیں کیجاسکتی - اسلئے میں گزارش کرونگا کہ اردو کو جو یہاں کی زبان ہے عدالت کی زبان کی حیثیت سے باقی رکھا جائے - پندرہ سال کے بعد آپ ہندی رائج کرنا چاہتے ہیں تو کیجئے - اس میں آسانی بھی ہوگی کیونکہ وہ اردو سے ملتی جلتی ہے - لیکن اس درمیانی مدت کے لئے انگریزی کو نافذ کرنا مناسب نہیں ہے - اسکی وجہ سے یہ ہوگا کہ پندرہ سال بعد جب آپ پھر انگریزی سے ہندی میں عدالتی کاروبار انجام دینا چاہینگے تو دشواری ہوگی - کیونکہ زبان میں غیرمعمولی تغیر ہوگا - اور اردو ہندی میں اتنا تغیر و اختلاف نہیں ہے - اس لئے دشواری نہ ہوگی - اگر یہ نہیں تو کم ازکم مقامی زبانوں میں عدالتی کام کرنے کے احکام دئے جائیں یعنی تلنگی، مرہٹی اور کنڑی کو رائج کردیا جائے تاکہ انصاف حاصل کرنے میں مقامی باشندوں کو آسانی ہو اور عدالتی کارروائی کو وہ آسانی سے سمجھ سکیں عموماً وکلا اس ریجنل لنگویجس سے واقف ہوتے ہیں اور عملہ بھی واقف ہوتا ہے - اس لئے اسمیں اسقدر دشواریاں پیش نہیں آئینگی جسقدر انگریزی کو کورٹ لینگویج ( Court-Language ) بنانے سے پیش آتی ہیں - انرجی ( Energy ) بھی زیادہ صرف کرنے کی ضرورت باقی نہیں رہیگی - ان امور کو چیف جسٹس صاحب کے سامنے بھی پیش کیا گیا - لیکن انہوں نے ہمدردانہ طور پر غور نہیں کرتے ہوے فرمایا کہ انگریزی ضرور رائج ہوگی اور آپکو ضرور سیکھنا ہوگا - لا منسٹر سے میری یہ خواہش ہے کہ اس جانب توجہ فرمائیں - اگر علاقائی زبان کو رائج کرنا دشوار ہے تو موجودہ زبان اردو کو ہی باقی رکھا جائے - ان چند الفاظ کے ساتھ میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

**श्री. रखमाजी धोंडीबा पटील** :—मिस्टर स्पीकर सर, डिमांड नंबर १८ की तहत कटमोशन पर जो तकरीरें अिस सभा में की गअी अुन्हें गौर से सुनने के बाद मुझे भी कुछ कहने का अिरादा हुआ। पुलिस पर बहुत जियादा खर्च होता है और अुसको कम करने की जरूरत है, अैसा बार बार

कहा जाता है। अपोजिशन मेंबर्स का शायद यह कहना है कि अिसकी जिम्मेदारी सिर्फ ऑनरेबल होम मिनिस्टर पर है। मै मानता हूं कि जब ऑनरेबल मिनिस्टर जिम्मेदारी से काम करते हैं तो पुलिस के जरिये कुछ न कुछ मदद हासिल करते होंगे। ( Laughter ) लेकिन यह नहीं भूलना चाहिये कि अिसकी जिम्मेदारी अकेले ऑनरेबल होम मिनिस्टर पर ही है। यह हम सब मेंबरों पर है। अिधर बैठनेवाले और अुधर अपोजिशन बेंचेम पर बैठनेवाले सभी लोगों पर यह जिम्मेदारी आयद होती है। अगर हम चाहें कि हर काम पुलिस करे और हम यहां आकर सिर्फ तकरीरें दूसरों की तकरीरें सुनें और ऑनरेबल होम मिनिस्टर पर सारा भार सोंप दें तो मै अिस बात को मानने के लिये तयार नही हूं। यह कहना की पुलिस तो (Law and Order) के (Maintenance) मे कामयाब नहीं की है और वह कुछ अच्छा काम ही नहीं करती गलत है। पिछली राजवट के बाद जो आम चुनाव हुअे अुसकी मिसाल आप सामने रखेंगे तो पुलिस ने अुसमें किताना अच्छा काम किया वह हम जान सकते है और अुन लोगों ने अिस बात का तजरूबा हासिल किया होगा जो चुनाव मे कामयाब हुअे। मै तो अेक अनपढ काश्तकार हूं। सरकारी हिदायत के मुताबिक कि चुनाव के वक्त कोअी अेजंट वगैरा की मदद नही ली जा सकती। जब मैंने अेलेक्शन्स कांटेस्ट ( Contest ) किया अुस वक्त मेरा कोअी अेजंट नही था। पुलिस ने चुनाव के वक्त शांती से काम किया और चुनाव मे किसी तरह की गडबड पैदा नही होने दी। अिस तरह से आम चुनाव कामयाब कर के बताये और पब्लिक को अपनी लियाकत बता दी। किसी पार्टी के तहत काम करनेवाले कुछ लोग अिस बात को न मानते होंगे। लेकिन जो लोग बिना किसी की मदद के चुनकर आये वे जानते है कि पुलिस ने जिम्मेदारी के साथ शांती रखने का बहुत अच्छा काम किया। अिसीलिये वे चुनकर आ सके। मेरे जैसे अनपढ आदमी का यह मत है जो मै अिस हाअुस के जिम्मेदार सदस्यों को सुनाना चाहता हूं। (Laughter) पिछले साल पुलिस पर जो खर्च हुआ था वह अिस साल कम कर दिया गया है और रियासत मे शांति सुख और अहिंसा के तरीके से राज कारोबार चलाने की कोशिश होम मिनिस्टर की तरफ से हो रही है अुसके लिये मै अुनको दिल से मुबारकबाद देता हूं। मुझे आशा है की आअिंदा चलकर वे अपने महकमे मे और तरक्की करेंगे। लेकिन वे तरक्की तभी कर सकते हैं जब हम अुनका साथ देंगे। शांति कायम करने के लिये हमको भी कुछ काम करना होगा। मै ऑनरेबल होम मिनिस्टर से प्रार्थना करूंगा कि हैद्राबाद जो राजकीय कारोबार चलाने की मुख्य जगह है। वह मराठवाडे से बहुत दूर है। वहां पुलिस का रवय्या और अुसका शांति स्थापित करने का काम मै समझता हूं कि बहुत आहिस्ता चल रहा है। बीड डिस्ट्रिक्ट के अंदर गुंडागर्दी करनेवाले और अुनके साथ काम करनेवाले अपोजिशन बेंचेस पर बैठे हुअे माननीय सदस्यों से और खासकर अपोजिशन के लीडर से मैं प्रार्थना करूंगा कि वहां अुनके पार्टी के काम करनेवाले लोग किस तरह अपना काम चलाते हैं अुसकी तरफ जरा तवज्जे दें। पिंपरनेर गांव मे अुन्होने किस तरह का काम किया अुसे भी वे देख लें। कॉंग्रेस के अेक कार्यकर्ता को अुन्होंने जिन्दा जला दिया। अुनके खिलाफ पुलिस ने अॅक्शन ली। अिसलिये अुस पार्टीसे संबंध रखनेवाले पुलिस के बारे मे हमदर्दी नहीं दिखाते और यहां कहते हैं कि पुलिस के जरिये अच्छा काम नहीं होता। मैं ऑनरेबल होम मिनिस्टर साहब से प्रार्थना करूंगा कि बीड डिस्ट्रिक्ट के पुलिस अफसरों को वे हिदायत दें कि शांति स्थापित करने का काम वे अच्छी तरह से करें। मुझे अपोजिशन के लीडर से यह कहना है कि वे लंबी लंबी तकरीरें सुनाते हैं। अिस के लिये जियादा वक्त मांगते हैं और कहते हैं कि मैं अपोजिशन का अेक जिम्मेदार लीडर हूं। ऑनरेबल लीडर ऑफ दी अपोजिशन को चाहिये की वे रियासत मे शांति फैलाने के लिये भी जियादा वक्त

खर्च करना होगा। वे तो मराठवाडे के ही रहनेवाले हैं। मैं आपको मुबारकबाद देता हूं। लेकिन आपने पूरे स्टेट का जायजा नहीं लिया है। आप खुद को अपोजिशन के लीडर समझते हैं तो रियासत में शांति स्थापित करने की भी जिम्मेदारी आपको खुशी से लेनी होगी। मराठवाडे में जब गुंडागर्दी होती है तो जनता आपका नाम लेती है। आपकी ही तरफ देखती है। पूरी जनता कहती है कि अपोजीशन के लीडर तो कहते हैं कि हम शांति से काम करना चाहते हैं और अगर अैसा ही होतो फिर मराठवाडे मे गुंडागर्दी कैसे होती है? जनता कहती है कि चुनाव के वक्त आपके पार्टी के कुछ लोगों ने पत्थर बरसाये और गालीगलौज करने का रवैया अख्तियार किया। अिसकी जिम्मेदारी सचमुच किस पर आती है, अिसका फैसला करने का काम मैं आपके सुपुर्द करता हूं। कॉंग्रेस पार्टी के लोग गुंडागर्दी करनेवाले होते तो वे आपका साथ देते। लेकिन आपकी पार्टी के लोग तो अुनके खिलाफ हैं। अिसलिये आपको अुनकी तरफ खियाल करना पडेगा क्यों कि आपके पार्टी के लोग अच्छे होते तो मराठवाडे के अच्छे लोग आपके साथ रहते। आपकी बातें तो यहां अच्छी होती हैं। और आपकी पार्टी के तहत काम करनेवाले लोग अगर गुंडाहगर्दी करते तो आपको अुनके खिलाफ डिसिप्लिनरी अॅक्शन (Disciplenary Action) लेना चाहिये। आष्टी तालुके मे शांति के से काम करनेवाले लोग ही आखिर चुनाव मे कामयाब हुअे हैं। अिसलिये मै अपोजिशन के लीडर साहब से प्रार्थना करूंगा कि खास तौर से बीड जिले के आष्टी तालुके की तरफ अपनी दृष्टी दौडाकर यह देखें की वहां के लोग किस तरह से काम करते हैं। आप तो कहते हैं कि हमको शांति से काम करना है। यह तो आनंद की बात है। मैं तो अुसके लिये आपको बहुत धन्यवाद दूंगा। लेकिन जब अिस रियासत मे दहशत फैलाना या गोली और तलवार चलाने का काम होता था तब लोग कम्यूनिस्टों का ही नाम लेते थे। मै जानता हूं कि हमारे कम्यूनिस्ट भाअी गुरू हैं। (Laughter) ) अगर वे शांति और अहिंसा के तत्व को मानते हैं तो फिर अैसी गुंडागर्दी करके आपके पार्टी के लोग आपकी पार्टी को बदनाम करने की क्यों कोशिश करते हैं? मै कहता हूं कि आपको अपनी जिम्मेदारी को जानकर आपकी पार्टी के लोगों के लिये अेक सर्क्यूलर जारी करना पडेगीगा कि अगर हमारी पार्टी और पुलिस का नाम लेकर आप गुंडागर्दी करेंगे तो हम आपके खिलाफ डिसिप्लिनरी अॅक्शन लेंगे। कल ही माजलगांव के माननीय सदस्य ने कहा कि आपको विरोधी दल की बजाय 'प्रतिपक्ष' नाम से कहा और बताया कि आपको विरोधी दल के नाते काम नहीं करना चाहिये बल्कि प्रतिपक्ष समझकर काम करना चाहिये। हमारे ऑनरेबल चीफ मिनिस्टर ने भी अिस बात को दोहराया था। तकरीर खत्म करते हुअे मैं आशा करता हूं कि रियासत मे शांति कायम रखने की आप सब कोशिश करेंगे।

**شری مخدوم محی الدین**.. میں نے ڈیمانڈ نمبر (۱۸) کے سلسلے میں دو کٹ موشنس پیش کئے ہیں - ایک کٹ موشن جیل کے قیدیوں کی حالت کے بارے میں ہے اور دوسرا حضور نگر میں پولیس کی زیادتیوں کی نسبت ہے -

پہلے میں جیل کی نسبت مختلف معلومات هاؤس کے سامنے رکھنا چاهتا هوں - سیاسی قیدیوں سے جیل میں خاص طور پر برا برتاؤ کیا جاتا ہے انہیں مار بیٹ کی جاتی ہے ان پر لاٹھی چارج کیا جاتا ہے انہیں گنجی میں رکھا جاتا ہے- ایسے کئی مظالم ہوئے ہیں - میں اسے مانتا ہوں کہ اب ان میں ایک حدتک کمی ہوئی ہے - یہ صحیح بات ہے کہ اس عرصہ میں کئی سیاسی قیدی چھوٹے ہیں .. لیکن اب بھی وہاں سیاسی قیدیوں پر کافی مصائب ہیں - میں خاص طور پر ان قیدیوں کے بارے میں کہنا چاہتا

ہوں جو بیچارے بیماریوں میں مبتلا ہیں ۔۔ ان پر بھی سختیاں جاری ہیں ۔ تفتیش کے دوران میں انہیں اذیتیں پہنچائی جاتی ہیں ۔۔ جیل کی زندگی نے ان پر بہت برا اثر ڈالا ہے ۔ اب حالت یہ ہے کہ بہت سے لوگ دل کی بیماری ، دق میں اور ایسے ہی کئی مہلک امراض میں مبتلا ہیں ۔ ان کے کسی معقول علاج کا انتظام نہیں ۔ ان میں ۲۰ ۔۔ ۲۰ سال ۳۰ ۔۔ ۳۰ سال سزا پائے ہوئے قیدی بھی ہیں اور ۴ ۔۔ ۵ سال کی سزا والے قیدی بھی ہیں ۔ میں ایسے قیدیوں کی چند مثالیں ہاؤس کے سامنے رکھتا ہوں جن کا تعلق سنٹرل جیل سے ہے ۔ میرے ایک ساتھی کنڈل ریڈی ہیں جو جنگاؤں کے رہنے والے ہیں ۔ ایک سال سے انپر فالج کا حملہ ہوا ہے ۔۔ انکے ہاتھ پاؤں بیٹھ گئے ہیں ۔ پیشاب پیخانہ بھی وہ اپنی جگہ پر ہی لیٹے لیٹے کرلیتے ہیں وہ دو وقت دواخانہ عثمانیہ میں شریک کرائے گئے تھے ۔۔ لیکن وہاں بھی انکا کوئی علاج نہوسکا ۔۔ انکی حالت انتہائی نازک ہے ۔۔ ایسے کیس کے بارے میں حکومت نے ابتک کوئی غور نہیں کیا ۔ بھونگیر کے ایک دودے پالا ستے ریڈی ہیں جنہیں ٹرائیبیونل نے موت کی سزاء دی ہے جو بیس سال سزائے قید میں مبدل ہو گئی ہے ۔۔ پچھلے (۱۰) مہینوں سے وہ دل کی بیماری میں مبتلا ہیں اس کی وجہ سے ان کا وزن (۲۰) پاؤنڈ کم ہو گیا ہے ۔ ان کا کوئی معقول علاج نہیں کروایا جاتا ۔ ان سے لاپرواہی برتی جاتی ہے ۔ دوا خانہ عثمانیہ میں علاج کروانے کی جو سہولت قیدیوں کو حاصل ہے جب اسکی مانگ کی جاتی ہے تو اس سے بھی انکار کیا جاتا ہے ۔ گرگیا نامی جنگاؤں کے ایک لمباڑے ہیں ۔ انکی چھاتی میں سخت درد ہے ۔ وہ خون تھوکتے ہیں ۔ اس بیماری سے انکا وزن (۳۰ ۔ ۳۵) پاؤنڈ اترگیا ہے ۔۔ انہیں بھی دوا خانہ عثمانیہ بھیجنے سے انکار کیا جاتا ہے ۔ اسی طرح سائم سائلو سوسلا اور یاٹا پلیا نامی سیاسی قیدی ہیں جنکے سینے میں درد ہے اور وہ مسلسل خون تھوکتے ہیں ۔ جیل کے ڈاکٹر نے کہدیا ہے کہ انکا وہاں علاج نہیں ہوسکتا ۔ لیکن انکی رہائی کے بارے میں نہیں سوچا گیا حالانکہ یہ کیسس سنگین ہیں ۔ ان لوگوں کا وزن بھی ۱۵ سے ۲۵ پاؤنڈ تک اترگیا ہے ۔ نلگنڈہ کے گنگا دیوی راملو نامی ایک صاحب جیل میں ہسٹریا میں مبتلا ہیں ۔ ان پر اس بیماری کا اتنا شدید حملہ ہے کہ جب انہیں دورہ پڑتا ہے تو ۱۲ ۔ ۱۵ آدمی سنبھالنے پر بھی وہ نہیں سنبھل سکتے ۔ ڈاکٹروں نے بھی ان کی رہائی کی سفارش کی تھی ۔ لیکن حکومت نے انہیں رہا کرنے سے انکار کیا ۔ انکا وزن بھی ۲۵ پونڈ گھٹ گیا ہے اسی طرح گنگم راج ریڈی ہیں ۔ دو برس سے انہیں پیٹ میں شدید درد کی شکایت ہے ۔ انہیں دوا خانہ عثمانیہ بھی بھیجا گیا تھا ۔ لیکن علاج سے کوئی افاقہ نہیں ہوا ۔ یہ کچھ مثالیں میں نے پیش کی ہیں ۔ ایسے بہت سے لوگ ہیں جو دق میں مبتلا ہیں ۔ جیل کی اذیتیں برداشت کرتے کرتے اور وہاں کے حالات کی وجہ سے انہیں ٹی ۔ بی ۔ ہوگیا ہے ۔ چند کو یراگڈا اور دوسرے مقامات پر رکھا گیا ہے ۔ لیکن ان کے معالجہ کا خاطر خواہ انتظام نہیں ۔ کوئی پونے تین سو سیاسی قیدی اس وقت جیلوں میں بند ہیں ۔ ان میں سے (۱۱۸) نظر بند ہیں اور باقی زیر دریافت ہیں ۔ ان میں سے کئی بیمار ہیں ۔ لیکن حکومت اس طرف سوچنے کی ضرورت ہی محسوس نہیں کرتی ۔ ہمارا یہ مطالبہ ہے کہ [illegible]

قیدی ھیں انہیں عام رھائی دیجانی چاھئے ۔ چنانچہ لیڈر آف دی اپوزیشن نے اس بارے میں کافی روشنی ڈالی ھے ۔ خصوصاً ایسے قیدیوں کے بارے میں غور کرنے کی ضرورت ھے جو بیمار ھیں ۔ ایسے ایک دو کیسس حکومت کے پاس ریپرزنٹ ( Re-present ) کئے گئے ۔ خوشی کی بات ھے کہ منسٹر متعلقہ نے انکی رھائی کا حکم دیا ۔ حضور نگر کے ستیم نامی ھمارے ایک ساتھی جو ۶ سال سے جیل میں تھے وہ مہلک مرض میں مبتلا تھے ۔ جب میں نے انکا کیس ریپرزنٹ کیا تو رھائی عمل میں آئی ۔ میں حکومت کی توجہ اس جانب دلانا چاھتا ھوں کہ آج حکومت ایسے لوگوں کی عام رھائی کا حکم دے ۔ ان لوگوں کی حالت دن بدن نازک ھوتی جا رھی ھے ۔

مجھے عام قیدیوں کے بارے میں بھی کہنا ھے ۔ ایسے قیدی جو سنگین جرائم میں حبس دوام یعنی جنم قید کی سزا پا رھے ھیں انہیں نصف میعاد گزرنے کے بعد رھا کردیا جاتا ھے ۔ اس سال بھی ایسے ۶۰ - ۷۰ قیدیوں کو رھا کیا جانا چاھئے تھا ۔ لیکن صرف ۳۰ - ۴۰ کو چھوڑا گیا ۔ باقی قیدیوں کو نہیں چھوڑا گیا ۔ وجہ یہ ھے کہ وہ کام میں ماھر ھیں ۔ اگر وہ چلے جائیں تو جیل ڈپارٹمنٹ کا کام ختم ھو جاتا ھے ۔ کارخانہ بند ھو جاتا ھے ۔ صرف اسی باعث انکو چھوڑا نہیں جاتا ۔ انہوں نے حکومت کے اس عمل کے خلاف ھڑتال بھی کی تھی ۔ لیکن اسکے باوجود انکے مطالبہ کی شنوائی نہیں ھوئی ۔ یہ انتہائی غیر منصفانہ بات ھے کہ اپنے مفاد کی خاطر انہیں قید رکھا جائے ۔ حکومت کو اس جانب توجہ دینا چاھئے ۔

مجھے حضور نگر کے سلسلے میں بھی کچھ باتیں عرض کرنی ھیں ۔ اس سے پہلے بھی میں نے ایوان کے سامنے حضور نگر کے کچھ واقعات پیش کئے ھیں ۔ گو وھاں کے واقعات کی داستان اتنی طویل ھے کہ اس ۱۰ منٹ کے عرصہ میں جس میں سے ۷ منٹ جیل پر ڈسکشن ھی میں صرف ھوچکے ھیں تفصیل سے روشنی ڈالنا مشکل ھے ۔ پھر بھی میں حکومت اور خاص طور پر ھوم منسٹر کے سامنے انہیں پیش کرنے کی کوشش کرونگا ۔ دن بدن وھاں کی حالت خراب سے خراب تر ھوتی جا رھی ھے ۔ الکشن کے زمانے میں وھاں جو حالت تھی بائی الکشن ( By-election ) میں وہ نہ رھی ۔ بائی الکشن میں جو حالت تھی وہ اب بائی الکشن کے بعد باقی نہیں ھے ۔ دن بدن حالات بدتر ھوتے جا رھے ھیں ۔ میں حکومت سے یہ مطالبہ کرتا ھوں کہ کمیونسٹ پارٹی اور دوسری مخالف پارٹیوں کے بارے میں حکومت کی کیا پالیسی ھے ، وہ اسے صاف صاف واضح کردے اور اعلان کردے ۔ بنیادی طور پر میں یہ مانگ رکھتا ھوں کہ جتنے سیاسی قیدی ھیں انہیں چھوڑ دیا جائے ۔ جن سیاسی کارکنوں پر وارنٹس ھیں انہیں واپس لے لیا جائے ۔ اور ایک ایسی فضاء پیدا کی جائے جس میں جمہوریت کے اصولوں پر سب جماعتوں کو کام کرنے کا موقع ملے تاکہ اس طرح عوامی مسائل سلجھ سکیں ۔ آج ضلع نلگنڈہ ، خصوصاً حضور نگر میں اور دوسرے دیہاتوں میں رجعت پسند طبقات اپنی ٹولیاں بنالیتی ھیں ۔ بد قسمتی سے وہ ٹولیاں کانگریس کا سیاسی رنگ اختیار کرلیتی ھیں اور کانگریس والنٹیرس کے نام پر لوگوں کو ڈرانے

اور دھمکانے کی کوشش کی جاتی ہے ۔ اس کے پیچھے اون کے ناکام جذبات کام کرتے ہیں ۔ وہاں کی لوکل پولیس اس کام میں اون کی ہمت افزائی کرتی ہے ۔ بغیر پولیس کی مدد کے ، بغیر پولیس کی ہمت افزائی کے اور بغیر پولیس کی پشت پناہی کے وہ کچھ نہیں کرسکتے ۔ اون کے کوئی سیاسی معتقدات نہیں ہوتے اور نہ اون کا کوئی سیاسی کریڈٹ ہوتا ہے ۔ کسی سیاسی نصب العین کے لئے وہ نہیں لڑتے بلکہ مٹھی بھر روپیوں اور تھوڑی سی لالچ کے لئے ایسے مذموم طریقوں پر اتر آتے ہیں ۔ وہ پولیس کی مدد کے بغیر کچھ نہیں کرسکتے ۔ حضور نگر اور مریال گوڑہ میں اگر پولیس کی مدد نہ ہوتی تو چوٹے بلی ، مٹم پلی ویرابالیم اور دوسرے مقامات پر جو حادثات ہوئے اور جان سے مارنے کے لئے جو حملے کئے گئے وہ نہ ہوتے ۔ اب تک بھی والنٹیرس کے حملے ہماری عورتوں پر جاری ہے ۔ اس قسم کی غنڈہ گردی بغیر پولیس کی پشت پناہی کے حاصل نہیں ہوسکتی ۔ میں یہ چیالنج کرتا ہوں کہ اگر اس ہاؤس کے ادھر اور اودھر کے آنریبل ممبرس کی ایک کمیٹی بنائی جاکر تحقیقات کریں تو معلوم ہوگا کہ کس طرح بے عزتی ہو رہی ہے ، پولیس کتنی مدد کر رہی ہے اور ڈی وائی ۔ یس ۔ پی ۔ کا اس میں کہاں تک ہاتھ ہے ۔ یہ ڈی وائی ۔ یس ۔ پی یونین کا رہنے والا ہے ۔ وہاں یہ سب انسپکٹر تھا ۔ یہاں آکر ڈی وائی ۔ یس ۔ پی بن گیا ہے ۔ جب سے تشریف لائے ہیں وہاں سے ہٹنے کا نام نہیں لیتے ۔ اتنا ہی نہیں بلکہ جو لوگ غنڈہ گردی کرتے ہیں اون کی ہمت افزائی کرتے ہیں ۔ اون کو شہہ دیتے ہیں ۔ جہاں جہاں حملے ہوتے ہیں اور جہاں جہاں کسانوں کو مارا جاتا ہے اوس کا یہ پلان بناتے ہیں ۔ ہم نے میمورنڈم کے ذریعہ یہ چیز پیش کی ہے ۔ وہاں نام نہاد کانگریس کے صدر اور سکرٹری ہیں جو پولیس کے عہدہ داروں کے ساتھ مل کر حملے کرتے ہیں و غریب جنتا کوستاتے ہیں اور اون کو ہراس ( Horass ) کرتے ہیں ۔ اون کو گرفتار کرتے ہیں ۔ جھوٹے مقدمات میں الجھاتے ہیں ۔ وہ لوگ پولیس کی مدد سے یہ سب کرتے ہیں ۔ ورنہ اون کی ہمت نہیں کہ یہ لوگ گاؤں پر مظالم کرسکیں ۔ جس جگہ مسلسل ظلم وستم ہو رہا ہے وہاں روک تھام نہیں کی گئی ۔ ہم نے اس سلسلہ میں آنریبل ہوم منسٹر کو میمورنڈم کے ذریعہ توجہ دلائی ، کلکٹر صاحب کو توجہ دلائی اور پولیس کے عہدہ داروں کو بھی توجہ دلائی لیکن جو خود مریض ہے اوس سے اوس کے علاج کے بارے میں کیونکر دریافت کیا جاسکتا ہے ۔ ہم نے اس کے متعلق ریپرزنٹیشن کیا تھا لیکن وہاں کے حالات میں کسی قسم کی تبدیلی نہیں ہوئی ۔

۲۲ فبروری کو حضور نگر میں قتل عام کا حادثہ ہوسکتا تھا ۔ شیوکوپ ریڈی نے وہاں کے ۱۳ - ۱۴ نو جوانوں کو بھڑکایا ۔ ۵ ہزار کا جو مشتعل مجمع تھا اور جو شہیدوں کی یاد میں جلسہ کر رہے تھے اوس میں گڑبڑ پیدا کی گئی ۔ اشتعال انگیزیاں کی گئیں ۔ کچھ لوگوں کو مار پیٹ بھی کی گئی ۔ جو لوگ دوسرے گاؤں سے جلسہ میں شریک ہونے کی غرض سے آرہے تھے اون کی بنڈیاں توڑی گئیں بیلوں کو بھگا دیا گیا ۔ اتنی اشتعال انگیزیوں کے باوجود بھی مجمع اشتعال میں نہیں

بلکہ اس نے صبر کیا وہاں پولیس کا انتظام ضرور تھا ۔ لیکن پولیس میں اتنی ہمت نہ ہوئی کہ ان ۱۳ آدمیوں کو پکڑ کر تدارک کر سکتی ۔ وہ لوگ پولیس کے پیچھے کھڑے ہو کر شرارتیں کرتے رہے ۔

اسی طرح مرپال گوڑہ میں کامریڈ نارائن ریڈی ایک جلسہ بلاتے ہیں تین تاریخ کو ۔ وہاں کانگریس والنٹرس کے نام پر چند لوگ گھس آتے ہیں اور ان سے مطالبہ کرتے ہیں کہ پہلے ہمارے سوالوں کا جواب دیں ۔ جب تک آپ ہمارے سوالوں کا جواب نہیں دیں گے میٹنگ کرنے نہیں دیں گے ۔ انہوں نے کہا میں سوالات کا جواب دینے کے لئے تیار ہوں ۔ لیکن مجھے اپنی تقریر کرنے دیجائے ۔ ڈیموکریٹک پروسیجر ( Democratic Procedure ) بھی یہی ہے ۔ لیکن انہوں نے شرارت سے کہا کہ پہلے سوالات کا جواب دیا جائے ورنہ تقریر کرنے نہیں دی جائیگی ۔ جب پولیس کے سامنے ہم اس چیز کو رکھتے ہیں تو وہ کہتی ہے کہ پہلے سوالات کا جواب دے دینا چاہیئے تھا ۔ ڈی ۔ وائی ۔ یس ۔ پی کے پاس جاتے ہیں تو وہ وہ بھی یہی کہتے ہیں کہ پہلے سوالات کا جواب دینا چاہیئے تھا ۔

اس طرح پولس اور ڈی وائی ۔ یس ۔ پی وہاں لوگوں کو ستانے کے مقصد سے پلان بناتے ہیں ۔ اون کی شہہ پر غنڈہ گردی کی جاتی ہے اور حملے کئے جاتے ہیں ۔ بائی الکشن کے زمانے میں جن لوگوں نے حملے کئے وہ بعد میں ہمارے آفس پر آئے اور کہا کہ اون لوگوں نے ہم کو چالیس چالیس روپیہ اس کام کے لئے دینے کے لئے کہا تھا لیکن اب (۱۰) روپیہ ہی دے رہے ہیں ۔ آپ لوگ غریبوں کے ہمدرد ہیں اون کے لئے لڑتے ہیں ۔ ہمیں بھی ہمارے روپیہ دلائے ۔

( Laughter )

ہم نے کہا کہ آپ بھی غنڈوں کی ایک ٹریڈ یونین ( Trade Union ) بنائے تب ہم بھی کچھ کرینگے ۔ غرض وہاں پولس کی شہہ پر اور اوس کی پشت پناہی غنڈہ گردی ہو رہی ہے ۔ میں آنریبل ہوم منسٹر سے کہونگا کہ اگر وہ امن و امان باقی رکھنا چاہتے ہیں تو ان چیزوں پر غور کرنا چاہیے ۔ ہم نے جو میمورنڈم پیش کیا ہے اوس پر غور کرکے تحقیقات کی جانی چاہئے ۔ بارہا کہا جاتا ہے کہ تحقیقات ہو رہی ہے ! تحقیقات ہو رہی ہے ! کہاں تحقیقات ہو رہی ہے ؟ اگر تحقیقات کرنا ہے تو آئے ، ہمارے ساتھ چلئے ۔ گاؤں کے اون لوگوں سے دریافت کیجئے جنہیں مارا پیٹا گیا ۔ اون لوگوں سے پوچھئے جن کے سر پھوڑ دیئے گئے ۔ اون عورتوں سے دریافت کیجئے جن کی بے عزتی کی گئی ۔ گروپ شیو ریڈی ۱۲ - ۱۳ برس کے بچوں کو لاٹھی سے کچوکے دیتا رہا ۔ لیکن اوسے کچھ نہیں کہا گیا ۔ میں یہ باتیں اس لئے ایوان کے سامنے لا رہا ہوں کہ وہاں کے حالات معلوم ہوں ۔ پولیس پر اتنا بڑا بجٹ رکھا جاتا ہے ۔ پولیس کی بڑی تعریف کی جاتی ہے ۔ اہمسا ( अहिंसा ) کا نعرہ لگایا جاتا ہے ۔ مورل ری آرمامینٹ ( Moral Rearmament ) کی باتیں کی جاتی ہیں ۔ دل بہلانے کی باتیں کہی جاتی ہیں ۔ لیکن جو تشدد اور ظلم و ستم عوام پر ہو رہا ہے اوس کے لئے پولیس

کچھ نہیں کرتی حکومت کچھ نہیں کرتی ۔ مجھے افسوس ھے کہ کانگرس منسٹری بھی کچھ نہیں کرتی ۔ میں آنرایبل منسٹر کے سامنے او حکومت کے سامنے پرزور طریقہ پر یہ چیز رکھنا ھوں کہ زیادہ تاخیر نہ کرتے ہوئے اس چیز کی طرف توجہ کریں ۔ اوس ڈی وائی ایس ۔ پی ۔ کو وھاں سے نکالا جائے جو گزشتہ چار برس سے وھاں بیٹھا ھوا غنڈہ گردی کر رھا ھے اور لوگوں پر حملے کروا رھا ھے ۔ میں اپنے تمام دوستوں سے جو ادھر اودھر بیٹھے ہوئے ھیں یہ کہنا چاھتا ھوں کہ ایک مشترکہ کمیٹی بنا کر اس کی تحقیقات کی جائے وھاں لوگوں کے دن اور راتیں دھشت میں کٹ رھی ھیں ۔ بچوں کو ٹھیک طور سے نیند نہیں آتی کیونکہ انہیں یہ خطرہ ھے کہ غنڈے کہیں حملہ نہ کردیں ۔ مجھے امید ھے کہ میری یہ آواز صدا بہ صحرا ثابت نہ ہوگی اور ضرور اس طرف توجہ کی جائیگی ، ورنہ حکومت میں اور ملک کی دونوں کی بد قسمتی ہوگی ۔

**شری اے ۔ راج ریڈی ۔** مسٹر اسپیکر سر ۔ میں نے جو کٹ موشن پیش کیا ھے وہ ڈپوٹیشن ( Deputation ) پر آئے ھوے آفیسرس کے ری پیاٹریشن (Repatriation) کے متعلق ھے ۔ پولیس ایکشن کے بعد جو فورسیس باھر سے آئے ھیں اون کے ری پیاٹریشن کے متعلق اس ایوان کے اندر برزور مطالبہ کیا جاتا رھا ھے کہ جلد از جلد اون کو واپس کردیا جائے تاکہ اخراجات میں کمی ھوسکے ۔ ری پیاٹریشن کے تعلق سے ایوان کے مطالبہ کو ایک طرح سے تسلیم کرتے ھوئے بجٹ کے فیگرس ( Figures ) کے ذریعہ یہ بتلانے کی کوشش کیگئی کہ ھم یہ کررھے ھیں ، وہ کررھے ھیں ۔ لیکن میں کہونگا کہ جو فیگرس بتلائے گئے ھیں اوس سے صاف یہ پتا چلتا ھے کہ خلاف عمل ھورھا ھے ۔ چنانچہ اس سلسلہ میں میں اس ایوان کے سامنے فیگرس پیش کرنا چاھتا ھوں ۔ سنہ ۵۱-۵۲ع کے لئے بجٹ اسٹیمیٹ ۵ کروڑ (۶۸.۰۹) لاکھ تھا ۔ لیکن جو خرچ کیا گیا وہ ۶ کروڑ (۷۴.۴۷) لاکھ ھے ۔ یعنی تقریبا ایک کروڑ سے زیادہ خرچ کیا گیا ۔ اب گزشتہ سال کے فیگرس ( Figures ) لیجئے ۔ سنہ ۵۲-۵۳ع کے لئے بجٹ اسٹیمیٹ ۳ کروڑ (۶۸.۰۷) لاکھ روپیے بتلائے گئے تھے اور اس کی منظوری یہاں سے لیگئی تھی لیکن عملا جو خرچ ھوا وہ ۴ کروڑ ۱۰۱.۴ لاکھ ھے ۔ اس طرح سے (۳۴) لاکھ روپیے زیادہ خرچ کئے گئے ۔ اب ھمارے سامنے ۵۳-۵۴ع کا بجٹ اسٹیمیٹ ۳ کروڑ ۶۸.۰۷ لاکھ روپیہ کا ھے ۔ پھر ریوائزڈ اسٹیمیٹ ( Revised Estimate ) جو ھمارے سامنے آنے والا ھے اسکا بھی وھی نقشہ رھیگا جو اوپر بتایا گیا ھے اس طرح ورکنگ آف حیدرآباد ڈپارٹمنٹس ( Working of Hyderabad Departments ) یا اور دوسری چیزوں کے تعلق سے عمل وھی ھوگا جو اپنڈکس (سی) میں نیو آئٹمس (New Items) کے تحت بتلایا گیا ھے ۔ یعنی جتنی منظوری لیجائیگی اوس سے زیادہ خرچ کیا جائیگا ۔ مجھے صحیح طور پر اندیشہ ھے کہ جو نامینل فیگرس ( Nominal Figures ) یہ بتانے کی کوشش کیگئی ھے کہ ۳ کروڑ ۶۸ لاکھ میں سے (۳۰) لاکھ اس سال کم کردئے گئے ھیں اور سنہ ۵۳-۵۴ع کے لئے ۳ کروڑ ۳۸ لاکھ رکھے گئے ھیں ۔ اوس میں زیادتی ھوجائیگی بجٹ فیگرس ( Budget Figures ) دیکھنے سے معلوم ھوگا کہ (۵) [illegible]

پولیس کے مد (۲۹) سے نکال کر مد (۱۲) میں منتقل کردیئے گئے ہیں ۔ اسی طرح توڑ جوڑ کیا جاکر ہمارے سامنے ریوائزڈ اسٹیمیٹ ( Revised Estimate ) پیش کردیا جائیگا ۔ مجھے اس بارے میں اندیشہ ہے کہ پھر اس میں اضافہ کرلیا جائیگا ۔ گزشتہ دفعہ ہمارے سامنے پولیس بجٹ کے معاملہ میں ۳ کرور ۶۸ لاکھ روپے کا ڈیمانڈ کیا گیا تھا ۔ اس خیال سے کیا گیا تھا کہ (۶) بٹالینس کے منجملہ ۳ بٹالینس جو یہاں ہیں سنه ۵۳-۵۴ع شروع ہونے کے پہلے ختم کردیئے جائینگے ۔ اسی بنیاد پر ہمارے سامنے بجٹ پیش کیا گیا تھا ۔ لیکن اب نہیں معلوم کن وجوہات کی بناء پر اس میں خرچہ بڑھ گیا اور یہ بیان کیا گیا کہ (۳) بٹالینس کو ریپیاٹرٹ ( Repatriate ) کرنے کا جو پلان بنایا گیا تھا اوس پر عمل نہیں ہوسکا ۔ اس قسم کے عذرات پیش کئے گئے ۔ سنه ۵۲-۵۳ع کے بجٹ پر ڈسکشن ( Discussion ) کے وقت یہ کہا گیا کہ تین بٹالینس کو ڈسبیانڈ (Disband ) کیا جائیگا ۔ لیکن ان میں سے ایک کو سپٹمبر سنه ۵۲ع میں ڈسبیانڈ کیا گیا ۔ دوسرے آج تک باقی ہیں ۔ اب یہ اعلان کیا جارہا ہے کہ مارچ کے ختم ہونے تک یعنی سنه ۵۳-۵۴ع کا فینانشیل ایر ( Financial Year ) شروع ہونے سے پہلے ڈسبیانڈ کیا جائیگا ۔ لیکن گزشتہ تجربہ کے مطابق شائد انہیں سپٹمبر سنه ۵۳ع کے پہلے ڈسبیانڈ نہیں کیا جاسکیگا ۔ گزشتہ پولس بجٹ کے تعلق سے ہمکو یہ یقین دلایا گیا تھا کہ حکومت آئندہ بجٹ اسٹمیٹس میں بہت بڑی سیونگ ( Saving ) کرسکیگی ۔ لیکن آج کوئی سیونگ نظر نہیں آرہی ہے ۔۔ ہیر پھیر کرکے خرچ کیا جارہا ہے ۔ یہ کہا جاتا ہے کہ پولس کے بجٹ میں کمی کی گئی ہے ۔ نظر نہیں آتا کہ کہاں کیگئی ہے ۔۔ وعدہ پورا نہیں کیا جارہا ہے ۔ ہمارے اکسچکر ( Exchequer ) پر جو بار پڑرہا ہے میں اسے ایوان کے علم میں لانا چاہتا ہوں ۔۔ گزشتہ سال کے بجٹ میں (۱۳) لاکھ (۷۶) ہزار کے خرچے کا اضافہ ہوا ہے اور ان بٹالینس کو ڈسبیانڈ نہ کرتے ہوئے مزید ۶ لاکھ (۵۱) ہزار روپیہ کا پراویژن ( Provision ) رکھا گیا ہے ۔ بتایا جاتا ہے کہ ری پاٹریشن سنه ۵۳ع تک ہوجائیگا ۔ گویا ری پاٹریشن کا وعدہ کرنے کا اور ان کو برقرار رکھنے کا سلسلہ جاری ہے ۔ اس سال کے بجٹ میں (۵) لاکھ ۶۶ ہزار کا پراویژن رکھا گیا ہے ۔ بہرحال ان تمام رقوم کا مجموعہ (۲۶) لاکھ کے قریب ہوتا ہے ۔ اسکی ذمہ داری عوام پر عائد ہورہی ہے ۔ جب سوال کیا گیا کہ وقت پر ڈسبینڈ ( Disband . ) کیوں نہیں کیا گیا تو وجہ یہ بتائی گئی کہ حالات ایسے تھے ، ویسے تھے ۔ میں ان باتوں کو عذرلنگ سمجھتا ہوں ۔ حیدرآباد میں کئی واقعات گزرے ہیں اور گزرتے ہیں ۔ سیاسی فضاء ہمیشہ کے لئے مکدر رہنے کا کوئی سوال نہیں تھا ۔ ایک حادثے کا حوالہ دیا جاتا ہے ۔ لوگوں میں بیروزگاری کی وجہ سے جو موومنٹ پیدا ہوا یا جو حالات ہوئے وہ اٹومیٹیکلی ( Automatically ) یہاں کے معاشی حالات کی وجہ سے رونما ہوئے جو لوگ ان ساری چیزوں سے واقف ہیں ان کا یہ کہنا ہے کہ ۔

"Though the agitation started first in Warangal and it is reasonably believed that it was sponsored by a prominent

Congressman of Warangal, an organisation styled as 'Hyderabad Pradesh Hita Raksh Samithi' was formed in Hyderabad, under the Presidentship of a veteran Congressman of Hyderabad. The objective of this Samithi was declared to be that 'local talent whatever be its defect, should be encouraged at the hands of the Government and people at large'. It also declared that the Police-Action........"

یہ صاف طور پر بتایا گیا ہے کہ اس کے ذمہ دار کون تھے اس کو کس نے پرورش کیا ہے .. اگر عوامی لیڈر ہونے کے ناتے پی - ڈی - ایف - کے ممبرس پولس کے انتظامی افسروں سے کچھ کہنے کے لئے جاتے ہیں تو خواہ مخواہ بہانے نکالکر ان کو دبانے کی کوشش کی جاتی ہے .. لیکن حقائق نہیں بدل سکتے .. حقائق سے انکار نہیں کیاجاسکتا - دنیا اچھی طرح جانتی ہے کہ کون ذمہ دار ہے - ان واقعات کو سامنے رکھکر پولس کےلئے اتنا پراویژن کا کس منھ سے مطالبہ کیا جاسکتا ہے؟ چار پانچ کروڑ روپیے خرچ کئے جارہے ہیں .. ایسا معلوم ہوتا ہے کہ پولس ڈپارٹمنٹ کے نزدیک پیسہ کوئی چیز نہیں ہے - بجٹ نوٹ کے انڈکس (سی) Index (c) (۱) میں (۱۰) لاکھ کا خرچہ بتایا گیا ہے .. آئی - جی - پی کے لئے (۱۰) لاکھ کا خرچہ ہے - ایچ - ایس - آر - پی ایک نیا آئیٹم ( Item ) ہے - اس طرح لاکھوں روپیہ کا خرچہ کیا جاتا ہے - انٹی کمیونسٹ اسکیم ( Anti-Communist Scheme ) کے لئے ایک لاکھ کا پراویژن رکھا گیا ہے - پٹیل پٹواریوں کے لئے ایک لاکھ روپیہ کا مطالبہ کیا جائے تو بڑی بھاری بات سمجھی جاتی ہے - لیکن پولس کے لئے لاکھوں روپیوں کا پراویژن معمولی معلوم ہوتا ہے - میں کہونگا کہ پولس بجٹ میں جو کمی باور کرائی جارہی ہے وہ صراصر غلط ہے - کمی نہیں ہورہی ہے بلکہ وہ جوں کا توں ہے - ہمارے ہاں پولس میں (۵۵) افیسرس باہر کے اب بھی موجود ہیں - تیس لاکھ روپیے کوئی معمولی چیز نہیں ہے - اس تیس لاکھ میں بہت سے مسائل حل ہو سکتے ہیں - میں اپیل کروں گا کہ اس پروسس ( Process ) کو جلد ختم کیا جائے - پٹیل پٹواریوں کے سسٹم کو تبدیل کرنے کے لئے ہم کو جس قدر صرف کرنا پڑے صرف کرنا چاہیئے - اس پولیس کے بجٹ سے کچھ رقم نکالکر اوس طرف خرچ کرنا چاہیئے - پانچ بٹالین جو اس وقت ہیں ان میں نان ملکیز کی تعداد (۵۵۱۴) ہے اور دوسروں میں بھی نان ملکیز (۵) ہزار کے قریب ہیں - عوام غیرشعوری طورپر موومنٹ کرتے ہیں تو ان پر غور کرنا چاہیئے - تجربہ سے جو چیزیں از خود سامنے آتی ہیں اون کو اور ان خیالات کو جو عوام میں ہوتے ہیں محسوس کرکے امپروو ( Improve ) کرنا چاہیئے - ہمیں ہرگز ان چیزوں کو نہ بھولنا چاہئے - حالت یہ ہے کہ جو خود اپنے گھر کو سنبھالنے کی سکت نہیں رکھتا وہ آل انڈیا بیسس ( All India Basis ) پر مسائل کو حل کرنے کی کوشش میں مصروف نظر آرہا ہے - اتنا کہتے ہوئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

**श्री. माणिकचंद पहाडे** :—अध्यक्ष महोदय, हमारे सामने आज जो पूरे कटमोशन्स खर्चे मे कमी करने के लिये लाये गये हैं, अुनपर जो अबतक बहस होती रही है अुसके संबंध मे मै दो चार बातें हाअुस के सामने अर्ज कह देना चाहता हूं। वक्त बहुत कम है, अिसलिये मै यह बातें बहुत ही मुक्तसर तौर पर कहूंगा।.

पहिली बात यह है कि पोलिस के अखराजात मे कमी करने के बारे में बहुत कुच्छ कहा गया है। पोलिस की मुख्य जिम्मेदारी देश मे शांती रखने की होती है। और यह शांति रखने के लिये ही पोलिस डिपार्टमेंट पर यह खर्चा किया जाता है। आम तौर पर शांति तो जनता की तरफ से रखी जानी चाहिये। शांति का यह अुसूल ही है कि वह तभी रहती है जब जनता शांति प्रेम हो। शांति अेक ही तरफ से नही रखी जा सकती। अिस तरह से शांति दुनियां में नही बढती है। और फिर यह अुम्मीद करना कि शांति तो पुलिस को ही रखनी चाहिये और वही अिसके लिये जिम्मेदार है तो फिर पुलिस कैसे कम की जा सकती है? अेक तरफ तो आप शांति का फैलाव करना चाहते है और दूसरी तरफ पुलिस को कम करना चाहते हैं। यह कैसे हो सकता है?

दूसरी बात यह बतलाअी गअी कि कोर्ट का खर्चा बहुत होता है। अुसे कम करने की तजवीज हाअूस के सामने रखी गअी है। यह भी कहा गया की लोगों को कोर्ट से मुफत न्याय मिलना चाहिये क्यों की गरीबों को कोर्ट का खर्चा बहुत करना पडता है। मै अिसके सिलसिले मे यह कहना चाहता हूं कि कोर्ट मे दिवानी मुक्कदमेही जियादा हुवा करते हैं और आप यदि गौर से देखेंगे तो आपको मालूम होगा कि दिवानी मुक्कदमात धनवालों के जियादा हुवा करते हैं। गरीबों के मुकदमात अुतने जियादा नहीं होते। गरीबों के तो फौजदारी मुकदमे ही जियादा होते हैं और फौजदारी मुकदमे के लिये तो कोर्ट फीस नहीं ली जाती है। जो कोर्ट फीस ली जाती है अुसका बार गरीबों पर नहीं पडता है। कोर्ट का भी कुछ खर्चा होता है। वह चलाने के लिये पैसे की जरूरत होती है। यदि कोर्ट फीस बिल्कुल निकाल दी जाय तो कोर्ट का खर्चा कैसा चलेगा? धनवान लोगों से कोर्ट फीस तो अवश्य लेनी चाहिये। अुसके बगैर काम नही चलेगा। अलग अलग काम बढ रहे हैं तो अुसके साथ खर्चा भी बढ रहा है। बजेट बनाते समय देखना पडता है की अुन सब कामों के लिये पैसे कहां से लाया जासकता है। आप तो सिर्फ अमला बढाने के लिये कहते हैं लेकिन सिर्फ अमला बढाकर खर्च कम किया जाय यह कैसे हो सकता है? यह मेरी समझ में नहीं आया की बजेट में अिन सब आअिटम्स के लिये प्राविजन कैसे रखा जा सकता है जब की अपोजिशन खर्चे की कमी पर अिसरार करें।.

दूसरी अेक और बात मुझे आर. टी. डी. डिपार्टमेंट ताल्लुक से कहनी है। अिस साल कोअी २० लाख रुपये की कमी बतलाअी जा रही है। याने यह डिपार्टमेंट घाटे मे चल रहा है। अिसका कारण यह बतलाया जा रहा है कि लोग आजकल बसेस मे कम सफर कर रहे हैं। लेकिन यह बात सही नहीं है। पहले से अिस डिपार्टमेंट पर खर्च जियादा बढ रहा है। सही देखा जाय तो आमदनी बढनी चाहिये थी। अिस डिपार्टमेंट की जो वर्किंग मशिनरी (Working Machinery) है वह ठीक काम नही कर रही है। अिस डिपार्टमेंट मे रूश्वतखोरी काफी हैं। चेकिंग और सुपरीविजन अच्छा होना चाहिये, तभी यह फायदे में चल सकता है। लेकिन अिसको पूरा करने के लिये लोगों पर या आम जनता पर टॅक्स आयद करना यह सही रास्ता नहीं है।

आप जानते होंगे की बंबअी में अभी अभी तीन चार साल पहले अेक नया बस डिपार्टमेंट शुरू हुवा है जो कि वहां की सरकार की तरफ से चलाया जा रहा है। वह आज अितना अच्छी तरह से

चल रहा है कि अुनको अुस डिपार्टमेंट की काफी आमदनी हो सकती है और हो रही है। अितनाही नहीं आज अपने खर्चेसे सडकें भी तयार करने की सकल रखती है। गत चार सालों में अुन्होंने अितनी प्रगति की। हमारे यहां यह डिपार्टमेंट गये १५ वर्ष से चल रहा है। फिर भी वह हर साल घाठें में ही चलता है। अैसा क्यों? यह सोंचने की बात है और अिस तरफ भी तवज्जे करने की जरूरत है।

यह भी कहा गया की हुजूर नगर के हालात बहुत खराब है। अुसके तरफ तवजे करनी चाहिये काफी वाक्यात भी बतलाये गये। बात यह है की अुस पार्टी के वर्कर्स ने अेक वक्त जो सबक जनता को सिखलाया है अुस वक्त अुन्होंने अिस के मुताल्लुक सोंचा तक नहीं। जो सबक जनता को सिखाया गया अुसका रिअॅक्शन ( Reaction ) होना तो जरूरी था। और आज वहां वही रिअॅक्शन हो रहा है। वह रिअॅक्शन अच्छा हुवा या बुरा यह मै नहीं कह सकता। लेकिन अिस तरह का रिअॅक्शन तो हुवा करता है। मै अितना ही कहना चाहता हूं की अिसके बारे में काफी गौर से सोंचना चाहिये जियादा समय नहीं लेते हुवे अपना भाषण समाप्त करता हूं।

مسٹر اسپیکر - شری دگمبر راؤ بندو -

شری دگمبر راؤ بندو - مسٹر اسپیکر سر - قبل اس کے کہ ان تمام امور کے بارے میں جو یہاں بیان گئے جاتے ہیں میں کچھ کہوں، ایک دو عام باتیں کہنا چاہتا ہوں - بعض آنریبل ممبرس نے اس طرف اشارتاً یا صاف الفاظ میں کہا کہ حکومت کی یہ پالیسی ہے - چند باتیں ایسی ہیں جن کے لئے حکومت ذمہ دار ہے - میں یہ عرض کروں گا کہ کسی حکومت کی پالیسی یہ نہیں ہوسکتی کہ غنڈہ گردی کی ہمت افزائی کی جائے - محض اس وجہ سے کہ کسی شخص کا کسی سیاسی پارٹی سے کوئی تعلق ہے اس پر جھوٹے الزامات لگائے جائیں ، یہ پالیسی کسی گورنمنٹ کی نہیں ہوسکتی -

یہ بھی پالسی نہیں ہوسکتی کہ کسی آدمی نے کسی پارٹی کی طرف سے کام کیا ہے، اس لئے اس کو ستا یا جائے - یہ اعلان حکومت کی طرف سے وقتاً فوقتاً کیاجاچکا ہے - بھر بھی یہ کہاجاتا ہے کہ حکومت کی پالیسی واضح کی جائے - اس میں ایسی کونسی بات ہے جس کی وضاحت کی ضرورت ہے - لیڈر آف دی ہاؤس نے بھی اس کی صاف طور پر وضاحت کی ہے - یہ وضاحت کردی گئی ہے کہ کسی پارٹی کو دبایا نہیں جائیگا - چنانچہ عملاً ہمنے اس کا ثبوت بھی دیا ہے - حکومت میں آنے کے بعد ہم نے کمیونسٹ پارٹی پر سے بیان ( Ban ) اٹھادیا - اس وقت تقریباً (٦٠٠) لوگ ڈٹینشن ( Detention ) مین تھے - آنریبل ممبرس جانتے ہیں آج ڈٹینیو ( Detenus ) کی تعداد (٣) ہے - یہ تین بھی سیاسی وجہ سے نہیں ہیں - بلکہ کلکٹر اور ضلع کے ذمہ دار آفیسرس نے یہ رائے ظاہر کی ہے اور ان کے عمل سے یہ محسوس کیا گیا کہ انہیں چنددنوں کے لئے پریونٹیوڈٹنشن ایکٹ ( Preventive Detention Act ) کے تحت نظر بند رکھا جائے - کہاجاتا ہے کہ کئی لوگوں پر مقدمات ہیں - اس سے پہلے میں نے کہا ہے اور پرسنلی ( Personally ) بھی میں نے بتایا ہے کہ انڈیویجل کیسس ( Individual Cases ) کے بارے میں ہم سوچنے کیلئے تیار ہیں سوچتے رہے ہیں - آنریبل ممبرس جانتے ہیں کہ حکومت نے کئی مقدمات واپس لے لئے ہیں

میں حکومت نے یہ محسوس کیا کہ ان مقدمات میں محض مقدمہ بازی کے اور کچھ حاصل نہوگا (ہم نے کافی فیاضی سے کام لیا ہے ہم تو ( Live and let live )
اکی پالسی پر چلنا چاہتے ہیں ۔ ہم نے اس کے ہر پہلو پر غور کیا ہے ۔

جو کٹ موشنس آئے ہیں ان میں سے دو چار موٹر وہیکل ایکٹ کے تحت ہیں ۔ اس بارے میں آنریبل ممبرس کی اسپیچس ( Speeches ) سننے کے بعد میں یہ محسوس کرتا ہوں کہ اس بارے کسی قسم کے جواب کی ضرورت نہیں ہے ۔ میں ایک دو باتیں کہہ دینا چاہتا ہوں ۔ سنہ ۱۹۵۱ ع سے سنٹرل موٹر وہیکلس ایکٹ یہاں لاگو ہو گیا ہے ۔ اس کے تحت جو اختیارات دئے گئے ہیں انہیں عمل میں لانے کے لئے ہر ضلع میں ریجنل ٹرانسپورٹ اتھارٹی ( Regional Transport-Authority ) قائم کی گئی ہے اور سنٹر میں ایک اسٹیٹ ٹرانسپورٹ اتھارٹی ( State Transport-Authority ) بھی قائم کی گئی ہے ۔ معلومات کے لئے میں صرف یہ عرض کردینا چاہتا ہوں کہ اسٹیٹ ٹرانسپورٹ کے چیر من چیف سکریٹری ہوتے ہیں اس میں ریوینیو سکریٹری ، چیف انجینیر روڈس اینڈ بلڈنگس جنرل مینیجر ریلوے یا ان کے نمائندے ، آر ۔ ٹی ۔ ڈی سپرنٹنڈنگ اور پولیس کے ڈی آئی ۔ جی ۔ پی شریک رہتے ہیں ۔ ان کے علاوہ (۳) نان آفیشلس ( Non-official ) بھی اس میں شریک رہتے ہیں ۔ اسی طرح ریجنل ٹرانسپورٹ کے چیرمن کلکٹر ہوتے ہیں ۔ انہیں اختیار دیا گیا ہے کہ موٹر کو رجسٹر کریں ، لائسینسس دیں اور ٹیکس ( Taxes ) وصول کریں ۔ اس ایکٹ کے تحت یہ عمل ہوتا ہے ۔ سوال صرف اس قدر پیدا ہوتا ہوتا ہے کہ یہ آر ۔ ٹی ۔ ڈی ۔ کی بسس نہیں ہیں چند پرائیویٹ کمپنیوں یا انڈیویجولس ( Individuals ) کو موٹر لاریاں چلانے کے لئے لائسنسز دئے جاتے ہیں ۔ ظاہر ہے کہ اس کے لئے کا مپیٹیشن ہوتا ہے ۔ چند درخوستیں منظور ہوتی ہیں اور چند نامنظور ہوتی ہیں ۔ ظاہر ہے کہ جن کی درخواستیں نامنظور ہوتی ہیں انہیں اس قسم کی شکایتیں بلا وجہ پیدا ہوتی ہیں ۔ جو رولس گورنمنٹ نے بنادئے ہیں انہی کے تحت درخواستیں منظور یا نا منظور ہوتی ہیں اگر کوئی درخواست ریجنل ٹرانسپورٹ اتھارٹی سے نامنظور ہو تو یہ موقع ہے کہ اس کی اپیل اسٹیٹ ٹرانسپورٹ اتھارٹی کے پاس پیش کی جائے ۔ خاص صورتوں میں حکومت کے پاس بھی اپیل کی جاسکتی ہے ۔ ان کی ضرور شنوائی ہوتی ہے ۔ کوشش اس بات کی کی جاتی ہے کہ ریلوے اور موٹر ٹرانسپورٹ میں کسی طریقہ سے تصادم نہو کلاشز آف انٹرسٹس ( Classes of interests ) نہو کیوں کہ اس کا مپٹیشن کی وجہ سے پورے دھندے کو نقصان پہنچنے کا خوف ہوتا ہے ۔ نا کام ہونے والا یہ سمجھتا ہے کہ اس کے ساتھہ ناانصافی کی گئی ہے ۔ لیکن اس کے لئے اپیل کی گنجائش ہے ، جو مناسب راستہ ہے ۔ کہا گیا کہ پربھنی میں کچھ گڑبڑ ہوئی ہے ۔ لیکن میرے پاس ایسی کوئی شکایت یا اپیل نہیں آئی ۔ البتہ محبوب نگر سے دو چار اپیلیں ضروری آئی ہیں جواب زیر شنوائی ہیں ۔

دوسری بات اس سے متعلق نہیں ، لیکن اس بارے میں سونسنس پیش کیا گیا ھے - اگرچہ کہ کسی نے اس کا ذکر نہیں کیا میں اس بارے میں بھی کچھہ وضاحت کردینا چاھتا ھوں .. یہ ٹیکس کے بارے میں ھے .. ھمارے موٹر وھیکلس ٹیکس دوسرے ریاستوں کے ٹیکس کے مقابلہ میں کم ھیں .. ھمارے پاس سالانہ (۱٦) روپئے بطور ٹیکس لئے جاتے ھیں .. اس کے مقابلہ میں مدراس اور بمبئی میں ۶۴ اور ۹٦ روپئے لئے جاتے ھیں .. اس کا علم ھوجانے بر میں سمجھتا ھوں کہ آنریبل ممبرس کو اس ریاست میں ٹیکس زیادہ ھونے کی شکایت نہ رھیگی -

آر .. ٹی .. ڈی .. کے بارے میں یہ کہنا غلط ھے کہ اس کی آمدنی گھٹ رھی ھے اور ھمیں کھاٹا ھوتا جارھا ھے .. میں اس بارے میں کچھ وضاحت کردینا چاھتا ھوں . . .

**شری وی - ڈی - دیشپانڈے** .. کیا آنریبل منسٹر اسکی وضاحت کرینگے کہ اگرچیکہ آر .. ٹی - ڈی .. کارپوریشن نہیں ھے لیکن اسکے حسابات کی تفصیل بجٹ میں نہیں بتلائی گئی ھے ؟

**شری دگمبر راؤ بندو** - وہ کارپوریشن بننے کے راستے پر ھے ..

**شری وی - ڈی - دیشپانڈے** - لیکن بننے تک تو حسابات پیش ھونے چاھئیں -

**شری دگمبر راؤ بندو** - آنریبل فینانس منسٹر جواب دینگے کہ اسکو بجٹ میں کیوں شریک نہیں کیا گیا ھے - میں آنریبل ممبرس کی اطلاع کیلئے ھاؤس کے سامنے اسکی گراس ارننگس ( Gross Earnings ) پیش کررھا ھوں -

| سنہ | ۱۹۴۹-۵۰ ع | گراس ارننگ | ۲۰۰ | لاکھ |
|---|---|---|---|---|
| ,, | ۱۹۵۰-۵۱ ع | ,, | ۲۴۵ | ,, |
| ,, | ۱۹۵۱-۵۲ ع | ,, | ۲۴۷ | ,, |
| ,, | ۱۹۵۲-۵۳ ع | ,, | ۲٦۴ | ,, |

اس کے تفاوت میں اخراجات میں اضافہ کا اثر بھی شریک ھے .. اخراجات آج پہلے کے مقابلہ میں زیادہ ھیں .. یہ چیز قابل لحاظ ھے .. آنریبل ممبرس کو یاد ھوگا کہ ھماری حکومت کو وجود میں آنے کے بعد آر .. ٹی .. ڈی کے ملازمین نے اسٹرائیک نوٹس دی تھی جس پر آپس میں سمجھوتہ بھی ھوا - پے کمیشن ( Pay Commission ) نے جو سفارشات کی تھیں اس کے لحاظ سے تصفیہ کر کے ویجس ( Wages ) دئے گئے اور سیلیریز میں اضافہ ھوا - اسکے نتیجہ کے طور پر خرچ میں کافی اضافہ ھوا .. اسکے ساتھ آئیل اور ڈیزل آئیل کی قیمتوں میں بھی کافی اضافہ ھوا - اسپیر پارٹس ( Spare Parts ) کی قیمتیں بھی بڑھیں - گراس انکم ( Gross Income ) میں اضافہ کے ساتھ ساتھ اخراجات میں بھی اضافہ ھوا - اور یوں بھی سنہ ۱۹۵۱ ع ٹرانسپورٹ کے لحاظ سے ایک بوم پیریڈ ( Boom Period ) مانا جاتا ھے - اس سال حیدرآباد میں بھی تین

دوسرے مقامات کی آمدنیوں میں بھی کمی ہوئی ہے ۔۔ میں لاسٹ اپریل سے تین مہینے کے فیگرس ( Figures ) پیش کرتا ہوں ۔ یو۔ پی ۔۔ میں اپریل میں ۱۲ فیصد کمی ہوئی ، مئی میں ۷ فیصد اورجون میں ۲۰ فیصد ۔ اسی طرح بمبئی روڈ ٹرانسپورٹ میں اپریل میں ۱۰ فیصد ، مئی میں ۶ فیصد اورجون میں ۸ فیصد کمی ہوئی ۔ حیدرآباد میں اپریل میں ۶ فیصد ، مئی میں ۷ فیصد اورجون میں ۹ فیصد کمی ہوئی ۔ ریلوے اور بسیس میں اس زمانے میں ہرجگہ آمدنی میں کمی ہوئی ہے ۔ میں مانتا ہوں کہ کچھ لیکیج ( Leakage ) ہوتا ہے ۔ اسے روکنا ضروری ہے ۔ ہم نے اسکے لئے ایک تجربہ بھی کیا ہے ۔ وہ یہ کہ پولس اورآر۔ٹی ۔ڈی کے افسروں کے باہمی تعاون سے ۲ ڈسمبر سے ۹ ڈسمبر تک انٹینسیو چیک ( Intensive Check ) رکھا گیا جس سے ہماری آمدنی میں روزانہ (۲۶۰۰) روپیے اضافہ ہوا ۔ اگر اسطرح لیکیج کو روکا جائے تو آمدنی کافی بڑھ سکتی ہے ۔ یہ ایک پروپوزل ( Proposal ) ہمارے پاس ہے ۔ اسکے لئے پولس اورآر۔ٹی ۔ڈی ۔۔ میں فل کوآپریشن ( Full Co-operation ) اورکوآرڈینیشن ( Co-ordination ) کی ضرورت ہے ۔ کئی خلاف ورزیاں ہوئی ہیں ۔ ان پر انٹنسیو چیک ہوسکتا ہے ۔ ہمارے سامنے اس بارے میں پروپوزل ہے ۔ اورمیں سمجھتا ہوں عنقریب اس بارے میں فیصلہ بھی ہوجائیگا ۔ روڈ ٹرانسپورٹ ( Road Transport ) اور موٹر وھیکل ( Motor Vehicle ) وغیرہ کے سلسلہ میں کچھ بحثیں ہوئی ہیں اس سلسلہ میں (۲۱) لاکھ کا جو نقصان ہوا وہ صحیح ہے کہ کیا پٹل انوسٹمنٹ ( Capital Investment ) کی وجہ سے ہوا لیکن اس میں سے ہائے ویز فنڈ (Fund) (High ways) کےلئے بھی رقم دیگئی ہے جو نقصان ہوا ہےاوس کا اندازہ روڈ ٹرانسپورٹ کے ارننگس ( Earnings ) سے ہوگا لیکن اس تعلق سے جو اصل گھاٹا ہم کو ہوا وہ (۱۰) لاکھ سے زیادہ نہیں جو اضافہ معلوم ہورہا ہے وہ ان اخراجات کی بنا پر ہوا ہے جو واجبی طور پر ہوئے ہیں ۔ جوڈیشیری ( Judiciary ) کے بارے میں ایک دو شکایتیں دیگئی ہیں ۔ اورکہا گیا ہے کہ انصاف چیپ ( Cheap ) ہونا چاہئے وغیرہ ۔ پہلے تو ہم کو اس کے متعلق ہمیشہ کمپیریٹیولی ( Comparatively ) سوچنا چاہئے ۔ یہ بتلایا گیا کہ دوسرے پرووِنسس کے مقابلہ میں ہمارے پاس مہنگی جوڈیشیری ہے ۔۔ میں تو اس کو نہیں مانتا اورمجھے یقین ہے کہ آنریبل ممبرس آف دی ہاؤس بھی اس کو نہیں مانینگے کہ خاص طور پر ہمارے یہاں ایسا عمل ہے ۔ البتہ جہاں زیادہ اخراجات کی ضرورت ہوتی ہے وہاں زیادہ خرچ کرنا پڑتا ہے ۔ ایک آنریبل ممبر نے یہ سجیشن (Suggestion) دیا ہے کہ پنچایتوں کو مجسٹریل پاورس (Majesterial Powers) دینا چاہئے ۔ گو انہوں نے ان ڈائرکٹلی ( Indirectly ) یہ بھی کہا کہ شائد ابھی اوس کا وقت نہیں آیا کہ پنچایتوں کو یہ اختیارات تفویض کئے جائیں ۔ اگر ہم اس قسم کے اختیارات انہیں دیں تو ممکن ہے کہ اور الجھنیں پیدا ہوجائینگی ۔ میں سمجھتا ہوں کہ اس وقت جو سسٹم ( System ) ہمارے پاس جاری ہے وہ ٹھیک ہے اور عام طور پر جیسا کہ ایک آنریبل ممبر نے کہا ہمارے جوڈیشیری کے ممبرس زیادہ اچھی

طور پر کام کررہے ہیں - یہ بھی اعتراض کیا گیا کہ دوسرے اسٹیٹس سے یہاں چیف جسٹس ( Chief Justice ) آئے ہیں - میں اس سلسلے میں یہ واضح کردینا چاہتا ہوں کہ جوڈیشیری اب اس حکومت کے تابع نہیں ہے - بلکہ اب ہمارا ہائی کورٹ بھی سپریم کورٹ کے ماتحت کام کررہا ہے - چیف جسٹس کا اپائنٹمنٹ سپریم کورٹ کے مشورہ سے پریزیڈنٹ آف انڈیا ( President of India ) کرتے ہیں - لہذا اس چیز کو ملحوظ رکھا جائے تو مناسب ہے - دوسری بات اس سلسلہ میں میں صرف اتنا ہی کہنا چاہتا ہوں کہ جو چیف جسٹس اس وقت یہاں کام کررہے ہیں اون سے حال ہی میں ملاقات کے دوران میں پتہ لگا کہ وہ انٹینسیو ( Intensive ) دورے کرتے ہیں - ہر منصفی میں جاتے ہیں ، وہاں کی حالت دیکھتے ہیں اور ہدایتیں دیتے ہیں - جہاں پر اون کو معلوم ہوتا ہے کہ کچھ گڑبڑ ہورہی ہے تو ضروری کارروائی کرتے ہیں - یہ چیزیں میرے سامنے آئی ہیں - مجھے کافی اطمینان ہے کہ اون کی ماتحتی میں جوڈیشیری ڈپارٹمنٹ ( Judiciary Dept. ) کافی ترقی کریگا - اس کے پہلے ایک زمانہ میں نواب مرزا یار جنگ یہاں کے چیف جسٹس تھے - وہ کئی سال تک یہاں رہے - اون کے زمانے میں ہائی کورٹ ہائی کورٹ بن گیا تھا کیونکہ اوس زمانے میں ہم میں سے کچھ لوگ بھی ہائی کورٹ میں کام کرتے تھے - وہ یو - پی - کے تھے اور حال ہی میں جو چیف جسٹس آئے ہیں وہ بھی یو - پی - کے ہیں - اس کے علاوہ میں یہ بات کہنا چاہتا ہوں کہ اگر ایسا کوئی ارینجمنٹ ( Arrangement ) نہ ہو تو ، جیسا کہ ملک کی جماعتیں سمجھتی ہیں ایسی کوئی بات پیدا ہوجاتی کہ آنریبل ممبرس اور پبلک دونوں کو بھی پچھتانا پڑتا - اس سلسلہ میں میں اس سے بڑھکر کچھ کہنا نہیں چاہتا کہ جو ارینجمنٹ ہوا ہے وہ ٹھیک ہوا ہے اور پبلک کی بھلائی کے لئے ہوا ہے -

منصفیوں میں صوبائی زبان کی پالیسی کے تعلق سے یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ جو پالیسی معین کیگئی ہے وہ صاف صاف ہے - منصفی کی حد تک اردو یا - ریجنل لینگویج جس کسی میں سہولت ہو دعوی داخل کرسکتے ہیں اور بیانات لئے جاسکتے ہیں - عملاً تو اس وقت اردو میں ہی کام ہورہا ہے - اس کی وجہ یہ ہے کہ بہت سے منصفین اور وکلاء صاحبان اردو زبان سے جتنی واقفیت رکھتے ہیں اتنی ریجنل لینگویجس ( Regional Languages ) میں مہارت نہیں رکھتے - ہائی کورٹ کی حد تک اگرچیکہ اکچیول ( Actual ) کام انگریزی میں ہونا چاہئے لیکن جو لوگ انگریزی میں بیان نہیں دے سکتے وہ اردو میں بیان دے سکتے ہیں - یہ لچک اس میں رکھی گئی ہے - موجودہ دور ایک عبوری دور ہے جس میں سے ہم گزر رہے ہیں - اس دور میں ہم کو کچھ چینجس ( Changes ) لانا ہے - لیکن یہ چینجس لازمی نہیں کہ اردو کو نکال کر انگریزی لائی جائے - البتہ جہاں ڈکریز ( Decrees ) اور ججمنٹ ( Judgement ) انگریزی میں دینے کی سہولت ہے یا نگرانی کے لحاظ سے جہاں انگریزی میں سہولت ہے وہاں انگریزی میں کام ہورہا ہے - یہ سہولت بھی ہم نے رکھی ہے کہ جہاں اردو میں کام ہورہا ہے وہاں اردو رکھی جائے - جو لوگ ریجنل لینگویجس میں درخواست یا اپیل دینا چاہتے ہیں وہ

ایسا کرسکتے ھیں - چنانچہ اس طرح کام ھورھا ھے .. اس سے پتہ چلیگا کہ بتدریج تبدیلی آرھی ھے -

جوڈیشیری کے تعلق سے ایک صاحب نے کہا کہ اکزیکیٹیو ( Executive ) اس پر اثر ڈالنے کی کوشش کرتا ھے - اگر اون کا منشاء یہ ھے کہ پولیس آفسرس اپنے دائر کردہ مقدمات میں دباؤ ڈالتے ھیں تو میں کہونگا کہ ھر فریق ایسا دباؤ ڈالتا ھے کہ جو وہ کہتا ھے وہ صحیح ھے - اس طرح کوشش ضرور کیجاتی ھے - لیکن اگر آنریبل کا یہ منشاء ھے کہ کوئی ایسا ناجائز دباؤ ڈالا جاتا ھے تو میں اس کو ماننے کے لئے تیار نہیں ھوں اور نہ ھی ھمارے جج آج ایسا ناجائز دباؤ قبول کرینگے - اگر اس چیز کو شبہ کی نظر سے دیکھا جاتا ھے کہ افسرس آپس میں ملتے جلتے ھیں اور آپس میں کانفرنس کرتے ھیں تو مجھے تو اسکی اطلاع نہیں - میں تو یہ چاھتا ھوں کہ وہ آپس میں ملکر بات چیت کریں اور اپنی اپنی دقتیں ایک دوسرے کے سامنے رکھیں - اگر اس کو شبہ کی نظر سے دیکھا جائے تو یہ ناانصافی ھوگی -

جیل کے بارے میں ایک دو امور کا ذکر کیا گیا ھے - آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن نے اپنے زمانے کی حالت کو یاد دلایا جائے میں صرف اتنا کہنا چاھتا ھوں کہ وہ اس زمانے کو بھول جائیں۔ اس وقت اگر آپ کو کوئی موقع جیل جانے کا ملے تو معلوم ھوجائیگا زمانہ بہت بدل گیا ھے -

(Laughter)

اب وہ پرانی حالت نہیں رھی - ایک بات یہ بھی کہی گئی کہ جیلوں میں جو لوگ ھیں انہیں وکٹمائز ( Victimise ) کیا جاتا ھے - مجھے عرض کرنا ھے کہ وکٹمیائزیشن وہ کرتے ھیں جن کے دل میں بدلہ لینے کی خواھش ھوتی ھے - سیاسی نقطہ نظر سے بھی اگر بدلہ لینے کی خواھش ھوتی تو وہ ھمارے دلوں میں ھوتی - جیلرس یا ڈپٹی جیلرس کے دلوں میں ایسی کوئی خواھش نہیں ھوتی - وہ اس جذبہ کے تحت کام نہیں کرتے - بلکہ جیل کے ڈسپلن ( Jail Discipline ) کو مینٹین ( Maintain ) کرنے کے لئے جو قواعد اور انتظامات ھیں اون کے لحاظ سے عمل کرتے ھیں - بعض لوگ قانون یا جیل کے ڈسپلین کی خلاف ورزی کرتے ھیں - وہ ایسے لوگ ھیں جو کسی ڈسپلن کو قبول نہیں کرتے - یہ کہنا کہ جیل والے قیدیوں کو ستاتے ھیں اور بدلہ لینے کی خواھش رکھتے ھیں یہ الزام درست نہیں ھے -

بعض دوستوں نے کچھ لوگوں کے بارے میں یہ کہا کہ اون کی حالت اچھی نہیں ، علاج ٹھیک نہیں ھورھا ھے اور انہیں چھوڑدینا چاھئے - آنریبل ممبرس جانتے ھیں کہ کچھ کیسس ایسے ضرور ھمارے سامنے آئے تھے - میں نے ھمدردی کے ساتھ اون کے متعلق سوچا اور میں نے اور چیف منسٹر نے غور کرکے ایسے لوگوں کو رھا کردیا - اس کے بعد بھی اگر کوئی ایسے کیسس جو انسانی ھمدردی کے محتاج ھیں اور اون کے بارے میں بھی ریپرزنٹیشن ( Representation ) کیا جائے تو میں ان کیسس پر بھی غور کرنے کے لئے تیار ھوں -

جیل کی انڈسٹریز ( Industries ) کے متعلق ہمارا یہ نظریہ نہیں کہ آمدنی حاصل ہو یا کوئی پرافٹ ( Profit ) کیا جائے - اس کا پہلا مقصد یہ ہے کہ لوگوں کو کچھ فن یا کوئی کام ایسا سکھایا جائے کہ جیل سے باہر جانے کے بعد اون کے لئے فائدہ مند بن سکے اور وہ کوئی کام کرسکیں - انڈسٹریز کے سلسلہ میں ہم کو کیپٹل ( Capital ) لگانا پڑتا ہے - اس کے لئے رامیٹیریل ( Raw Material ) حاصل کرنا پڑتا ہے - اس وقت رامیٹیریل جیسے سوت وغیرہ نہ ملنے کی وجہ سے کام رکا ہوا ہے ان دقتوں کے پیش نظر ہم نے ایک سب کمیٹی ( Sub-Committee ) ان امور کی جانچ کے لئے بنائی جس میں نان آفیشیل ورکرس (Non-Official Workers) جیسے رام کشن جی دھوت ، ودیاناتھ وغیرہ ، ہیں - اس کمیٹی میں کاٹیج انڈسٹریز ( Cottage Industries ) کے ڈپٹی ڈائرکٹر بھی ہیں - اس کی رپورٹ آنے کے بعد انڈسٹریز کو نئے سرے سے اور نئے طریقوں سے چلانے کے متعلق غور کیا جائیگا - یہ میں مانتا ہوں کہ جیل کی انڈسٹریز کچھ ٹھیک حالت میں نہیں ہیں - لیکن اس کمیٹی کے مفید مشوروں کی روشنی میں انڈسٹریز کو ازسر نو درست کرنے کی ضرورت ہے .. ایک پرپوزل ( Proposal ) یہ بھی ہے کہ ان کو کام کرنے کی ترغیب دیجائے اور اوس کے لئے ویجس ( Wages ) رکھے جائیں تاکہ جب ان کی رہائی ہوجائے اس رقم سے اپنی زندگی ازسر نو شروع کرسکیں - یہ چیزیں آج حکومت کے سامنے ہیں - میں اس سے بڑھ کر جیل ڈپارٹمنٹ کے بارے میں کہنا نہیں چاہتا - بہت سی رفاہی چیزیں وقتاً فوقتاً وہاں ہورہی ہیں - انہیں کھیل کود کے سامان مہیا کئے جاتے ہیں - پڑھنے لکھنے کا سامان مہیا کیا جاتا ہے - تعلیم کے سلسلہ میں کام کیا جارہا ہے چنانچہ آپ نے اخباروں میں ان لوگوں کے ہندی امتحانات میں کامیابی کے متعلق خبریں پڑھی ہونگی - انڈسٹریز کی طرف بھی ہم رجوع ہورہے ہیں - کئی کام جیلوں میں ہورہے ہیں - ہم یہ بھی سوچ رہے ہیں کہ ان لوگوں کو کمیونٹی پراجکٹس ( Community Projects ) اور دوسرے کاموں پر لگایا جائے اور اون کی رضامندی سے ایسے کاموں کے لئے بھیجا جائے تاکہ وہ اپنی زندگی بہتر طریقہ پر گذارسکیں - یہ تمام چیزیں آج حکومت کے سامنے ہیں - مجھے امید ہے کہ تھوڑے عرصہ میں یہ چیزیں تکمیل کو پہنچ جائینگی -

پولیس کے تعلق سے بہت سی باتیں کہی گئی ہیں - اس کا پہلا پہلو اکانمی ( Economy ) کے متعلق ہے - اس سلسلہ میں میں صرف ایک بات ھاؤس کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں - جہاں ایک ایفیشینٹ ( Efficient ) آدمی کام کرنے والا ہوتا ہے وہ چار کم ایفیشینٹ آدمیوں کا کام اکیلے کرتا ہے - چنانچہ ٹیکسٹائل انڈسٹریز ( Textile Industries ) میں اگر ہم جاپان انگلینڈ اور دوسرے ملکوں کا مطالعہ کریں تو پتہ چلے گا کہ وہاں کا ایک ایفیشنٹ لیبرر ( Efficient Labourer ) جتنا کام کرتا ہے اتنا کام ہمارے یہاں کے چار یا چھ آدمی کرتے ہیں -

جہاں کام کرنے والے ایفیشنٹ آدمی ہوتے ہیں وہاں چار آدمی کا کام ایک آدمی انجام دے سکتا ہے - مثال کے طور پر جاپان جو کام ایک آدمی کرتا ہے ہمارے ہاں

کا م چار آدمی کرتے ھیں - اگر ایک پولیس من ( Police-man ) افیشنٹ ( Efficient ) ھو اور فرض شناسی کےساتھ کام انجام دےتو وہ چار پولیس مین کا کا م انجا م د ے سکتا ھے - لیکن یہ صو رت یہا ں نہیں ھے - اسلئے افیشینسی ( Efficiency ) کی تکمیل کے لئے آدمیوں کی تعداد بڑھانی پڑتی ھے - یہی وجہ تھی کہ یہاں پولیس کی تعداد کوکافی زیادہ رکھنا پڑا - ھاؤس کو معلوم ھےکہ ایک زمانے میں ایکچوول ( Actual ) خرچہ چھ کروڑ سے بڑھ گیا تھا - جہاں اتنے بڑے اخراجات ھوں وھاں کارکردگی میں کمی کئے بغیر خرچ کم گھٹانا نا ممکن ھو جاتا ھے - ان پہلوؤں پر غور کرنے کے بعد حکومت نے یہ پالیسی اختیار کی کہ دھیرے دھیرے افیشینسی کو گھٹائے بغیر کمی کی جائے جسکو ھاؤس نے بھی یہاں مان لیا ھے - لیکن وہ مزید کمی چاھتا ھے - ھمارا فرض ھےکہ افیشینسی کو بڑھانے کے لئے انہیں ھر قسم کی سہولت دیں - انہیں ول پیڈ ( Well-paid ) ویل ھاؤزڈ ( Well-housed ) اور ویل لکڈ آفٹر ( Well-looked after ) بنایا جائے تاکہ وہ افیشینٹ ( Efficient ) ھوں - لیکن بدقسمتی سے ھمارا مالیہ اسکی اجازت نہیں دیتا اور وہ ال لکڈآفٹر ( Ill-looked after ) ال ھاؤزڈ ( Ill-housed ) اور ان کیرڈ فار ( Uncared far ) ھیں ھمیں اس جا نب توجہ کرنے کی ضرورت ھے - نمبر میں کمی ھوتی جا رھی ھے تو ھم پریشان نہیں ھیں - ھم چاھتے ھیں کہ پولس میں کی افیشینسی بڑھے ، فرض شناسی بڑھے اورھوسنگ کنڈیشن ( Housing Condition ) اچھا ھو - جیسا کہ لیڈر آف دی اپوزیشن ( Leader of the Opposition ) نے کہا کہ ھمارے فورسیس کی تعداد تو زیادہ ھے - لیکن صرف (۳) ھزار مکانات ھیں جو بہت کم ھیں - میں نے اس سلسلہ میں ایک اسکیم طلب کی تھی - دو کروڑ کی اسکیم پیش ھوئی ھے - یہ کب ھوسکیگا اورکیسے ھوسکےگا معلوم نہیں - اگر ھم موبیلائیز ( Mobilise ) کرنا چاھتے ھیں تو ھوسنگ کنڈیشن کو ٹھیک کرنا ضروری ھے - انکے ایک جگہ رھنے سہنے کا انتظام کرنا ھوگا - اس طرح انکو ایک ساتھ رھنے میں ایک قسم کی ٹریننگ بھی حاصل ھوگی - ایک ٹریننگ سنٹر بیدر میں ھے جو چھوٹے درجے کے پولیس ملازمین کے لئے ھے اور عنبر پیٹھ میں افسروں کے لئے ھے جو ناکافی ھے - یہ مسئلہ ھمارے سامنے ھےکہ حیدرآباد میں کانسٹیبلوں کی ٹریننگ کے لئے ایک سنٹر کھولا جائے جیسا کہ بیدر میں ھے - لیکن مالی حالات کے مد نظر اسکی توقع نہیں کہ یہ جلد کیا جاسکےگا - البتہ بالتدریج ان چیزوں کا امکان ھوسکتا ھے -

اکثر آنریبل ممبرس نے پولیس کے عمل سے متعلق یہ کہا کہ جھوٹے مقدمات دائر کئے جاتے ھیں اور خاص کر اون لوگوں پر قائم کئے جاتے ھیں جو سیاسی پارٹی سے تعلق رکھتے ھیں - میں نے ایک آنریبل ممبر سے اس سلسلہ میں کہا ھےکہ

**Law must take its own course**

معمولی طور پر ایسا ھونا چاھئے - یہاں سیاسی پا رٹیز کے تعلق سے سوچنے کی ضرورت نہیں

ہے - ایک آنریبل ممبر نے شاعرانہ انداز میں نلگنڈے کے تعلق سے کہا - ممکن ہے کہ بعض جگہ ایسی باتیں ہوئی ہوں - جہاں ایسے حالات پیدا ہوگئے ہوں جنکی وجہ سے کسی کو قابل گرفتاری تصور کیا گیا ہو - ہوسکتا ہے کہ گرفتار کیا گیا ہو - یا کبھی ایسے واقعات ہوئے ہوں جو قابل دست اندازی پولیس نہ ہوں تو ہوسکتا ہے کہ کسی کو نظر انداز کیا گیا ہو - لیکن یہ کوئی ایسی بات نہیں ہے کہ پارٹیز کے تعلق سے غور کیا جائے - مسائل پر پارٹی کے تعلق سے غور نہیں کیا جاتا - جرائم کا ارتکاب جن لوگوں کی جانب سے ہوتا ہے انکو گرفتار کیا جاتا ہے اوس وقت یہ نہیں دیکھا جاتا کہ کون کس پارٹی سے تعلق رکھتا ہے - معمولی آپسی جھگڑے ہوں تو ظاہر ہے کہ پولیس دست اندازی نہیں کرسکتی بجز اسکے کہ کوئی فساد اور ریڈنگ ( Raiding ) کی صورت نمودار ہو - یہ کہنا کہ پولس کسی پارٹی کے ساتھ سمجھوتہ کرکے کام کر رہی ہے میں سمجھتا ہوں کہ صحیح نہیں ہے - جو لوگ غنڈہ گردی کے عادی ہیں انکے خلاف بجز اسکے کہ دفعات (۱۰۴ و ۱۰۵) کے تحت کارروائی کی جائے اون سے ضمانت و مچلکہ لیا جائے اور کچھ نہیں ہوسکتا - نلگنڈہ ضلع میں (۳۰ - ۳۲) مقدمات خود کانگریس ورکرس کے خلاف چل رہے ہیں - جو آنریبل ممبرس یہ سمجھتے ہیں کہ پولیس کانگریس پارٹی کے لوگ خلاف ورزی کریں تو انہیں گرفتار نہیں کرتی - انکو اپنے اس خیال کی اصلاح کرلینی چاہئے - کانگریس پارٹی کے لوگوں پر بھی برابر مقدمات چلائے جاتے ہیں - اگر وہ خلاف ورزی کا ارتکاب کریں تو انہیں بھی برابر گرفتار کیا جاتا ہے - کانگریس پارٹی کے بعض آنریبل ممبرس نے مجھ سے شکایت کی کہ کانگریس کے لوگوں پر بھی مقدمات چلائے جا رہے ہیں تو میں نے انہیں بھی یہ صاف جواب دیا کہ جو لوگ خلاف قانون اعمال کے مرتکب ہونگے انکے خلاف برابر مقدمات چلائے جائینگے ، خواہ وہ کانگریس سے تعلق رکھتے ہوں یا کسی اور پارٹی سے - بعض آنریبل ممبرس نے یہ مطالبہ کیا ہے کہ امپارشل کمیشن ( Impartial Commission ) مقرر کیا جائے - میں اون سے پرزور الفاظ میں کہونگا کہ ہماری ہر عدالت اور ہر منصفی ایک امپارشل کمیشن ہے - اسکے متعلق کسی قسم کا شبہ کرنا حقیقت کے مغائر ہے -

**شری ادھو راؤ پٹیل** - اس کے لئے بھی ایک امپارشل کمیشن مقرر کیا جائے -

**شری دگمبر راؤ بندو** - میں نے کہا ہے کہ ہماری ہر منصفی ایک امپارشل کمیشن ہے -

**شری ادھو راؤ پٹیل** - جن لوگوں کے خلاف جھوٹے مقدمات دائر کئے جاتے ہیں وہ جانتے ہیں کہ منصفی امپارشل کمیشن ہے یا نہیں -

**شری دگمبر راؤ بندو** - عدالتیں اگر کسی مقدمہ سے متعلق یہ تصفیہ کردیں کہ یہ جھوٹا مقدمہ ہے تو یقیناً ایسے پولیس کے عہدہ دار جنھوں نے اس مقدمہ کو بنا کر پیش کیا ہے ڈسمس ( Dismiss ) کردئے جائینگے - محض یہ کہنا کہ فلاں ممبر کسان کامگار پارٹی کے ممبر ہیں ، فلاں ممبر کمیونسٹ پارٹی کے ممبر ہیں محض

اس وجہ سے انکے خلاف مقدمات قائم کئے جا رہے ہیں تو میں کہونگا کہ یہ کوئی صحیح خیال نہیں ہے - ایسی گورنمنٹ کی پالیسی ہے نہ کانگریس پارٹی کی - کسی گورنمنٹ کا یہ رجحان نہیں ہوسکتا کہ وہ پارٹی بیسس پر ( Party Basis ) مقدمات قائم کئے جائیں -

**شری ادھو راؤ پٹیل** - پولیس کو ہدایت کیجئے کہ وہ صحیح مقدمات پیش کیا کرے -

**شری دگمبر راؤ بندو** - مقدمات کو چالان کرنے سے پہلے قانونی مشورہ لیا جاتا ہے کہ روئداد کے اعتبار سے کونسے چالان کئے جانے کے لائق ہیں اور کونسے نہیں - مقدمات کی صداقت کا کافی اطمینان کرنے کے بعد ہی مقدمات پیش کئے جاتے ہیں - اگر جھوٹے مقدمات پیش کئے جاتے ہیں تو قانون کی روسے اپیل کا حق دیا گیا ہے اور اس حق کو استعمال کیا جاسکتا ہے - جہاں تک اس شکایت کا تعلق ہے کہ سیاسی کارکنوں کے مکانوں میں مسروقہ سامان یا بندوقیں رکھدی جاکر انہیں گرفتار کیا جاتا ہے ، اس سلسلہ میں ایک آنریبل ایم - پی نے ریپریزنٹیشن ( Representation ) کیا تھا - میں نے اس بناء پر ڈی - ایس - پی کو حکم دیا کہ اسکی تحقیقات کریں - انکی رپورٹ وصول ہوئی - اسکے بعد میں نے یہ خیال کیا کہ یہ مقامی افسر ہیں - شاید اس طرح سے جانبدارانہ رپورٹ کرتے ہونگے - میں نے خاص طور پر مسٹر شیکھر کو جو اونچے درجے کے پولیس آفیسر ہیں ، لائق ہیں ، ڈبل گرائجویٹ ہیں - اور انکی قابلیت مسلمہ ہے ایسے افسر کو وہاں تحقیقات کے لئے بھیجا اونکی رپورٹ بھی یہی آئی - جب میں ناندیڑ کے دورے پر گیا تو ڈی - ایس - پی - کے آفس کا معائینہ کیا - میں نے جو کاغذات وہاں دیکھے اونکی بناء پر یہ کہہ سکتا ہوں کہ وہ جھوٹے مقدمات نہیں ہیں بلکہ ٹھیک طور پر چلائے جا رہے ہیں - جہاں ایک آنریبل ممبر یہ سمجھتے ہیں کہ وہ مقدمات جھوٹے ہیں دوسرے آنریبل ممبر یہ محسوس کرتے ہیں کہ واقعی مقدمات ایسے ہیں کہ چلائے جانے کے لائق ہیں - ایسی صورت میں اگر ملزم مجھ سے ملے تو میں اوس سے یہ کہونگا کہ تمہاری بھلائی کے لئے یہی بہتر ہے کہ مقدمہ چلایا جائے تاکہ حقیقت حال واضح ہو جائے کہ واقعی تم مجرم نہیں ہو کیوں کہ تمہاری بے گناہی کو ثابت کرنے کے لئے یہی بہتر صورت ہے کہ تمہاری بےگناہی کی تصدیق عدالت سے ہو جائے اور یہ تصفیہ ہوجائے کہ یہ جھوٹا مقدمہ ہے -

**شری ادھو راؤ پٹیل** - جھوٹے مقدمات چلانے کا بھی آنریبل منسٹر کو تجربہ ہے -

**شری دگمبر راؤ بندو** - میں صاف صاف یہ بتا دینا چاہتا ہوں کہ گورنمنٹ کی ہرگز یہ پالیسی نہیں ہے کہ کانگریس پارٹی کو غنڈہ گردی کی اجازت دے اور دوسرے پارٹیوں کو بلا وجہ گرفتار کرے - اگر ایسا عمل اختیار کیا جائے تو خود کانگریس پارٹی کے حق میں برا ہوگا - اس میں برائیاں پیدا ہوتی جائینگی جسکو کونسی پارٹی پسند کرتی ہے ؟ پارٹیوں کے تعلق سے غور کرکے مقدمات قائم کئے جائیں یہ پالیسی ہرگز نہیں

ہے اور نہ ایسا ہوسکتا ہے ۔ میں ہاؤس کو صاف صاف سنا دینا چاہتا ہوں کہ اگر کوئی قانون کی خلاف ورزی کرے تو بلا لحاظ اسکے کہ وہ کس پارٹی سے تعلق رکھتا ہے اسکے خلاف قانونی کارروائی کی جائیگی اور ضرور کی جائینگی ۔ برابر مقدمات چلائے جائینگے ۔ البتہ یہ نہیں ہوسکتا کہ فلان آدمی کمیونسٹ پارٹی سے تعلق رکھتا ہے لہذا اس پر مقدمہ چلایا جائے اور فلان آدمی کانگریس سے تعلق رکھتا ہے لہذا وہ سزا کا مستحق بھی ہے تو اس پر مقدمہ نہ چلایا جائے ۔ یہ ہرگز نہیں ہوسکتا ۔ نہ یہ گورنمنٹ کی پالیسی ہے نہ کانگریس کی ۔

**شریمتی آرتلہ کلادیوی** ( آلیر )۔ گوپ ریڈی کے بارے میں کیا کیا گیا ؟

**شری ورکانتم گوپال ریڈی** ( میڑچل ) ۔ غلط ہے ۔ یہ واقعہ غلط ہے ۔

**شری دگمبر راؤ بندو** ۔ عدالت اس کا تصفیہ کریگی ۔ عدالت کا دروازہ کھلا ہوا ہے ۔

**شریمتی آرتلہ کلادیوی** ۔ ڈی ۔ ایس ۔ پی ...

**شری دگمبر راؤ بندو** ۔ ڈی ۔ ایس ۔ پی ۔ کو چھوڑئے ۔ عدالت پر تو آپکو بھروسہ ہے ۔ وہاں استغاثہ پیش کیجئے ۔ آپکو استغاثہ کرنے کا حق حاصل ہے ۔ عدالت سے اس کا تصفیہ ہو جائیگا ۔

**شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے** ۔ میں نے آپ کا سرکیولر ( Circular ) دیکھا ہے جس میں اس کا تذکرہ کیا گیا ہے کہ کمیونسٹ پارٹی پر مقدمات ۔

**شری دگمبر راؤ بندو** ۔ بالکل غلط ہے ۔ میں نے ایسا کوئی سرکیولر جاری نہیں کیا ہے ۔ البتہ میرا جاری کیا ہوا سرکیولر یہ ہوسکتا ہے جیسا کہ میں نے ابھی بیان کیا اور میں نے ڈی ۔ ایس ۔ پی اور کلکٹرس کی کانفرنس میں بھی یہی کہا تھا ۔ میں نے یہی ہدایت کی تھی اور اب بھی یہی کہتا ہوں کہ جو کوئی بھی خلاف قانون اعمال کا مرتکب ہوگا اسکو گرفتار کیا جائیگا اور ضرور کیا جائیگا ، خواہ اس کا تعلق کسی پارٹی سے ہو کانگریس پارٹی سے ہو یا کمیونسٹ پارٹی سے یا کیا کسی اور پارٹی سے ۔ میں نے ہدایت بھی یہی کی ہے کہ جو کوئی قانون کی خلاف ورزی کرے لا اینڈ آرڈر ( Law and Order ) کے مینٹیننس ( Maintenance ) کے لئے اوس پر مقدمے چلائے جائیں ، اس کا لحاظ نہ کیا جائے کہ وہ کمیونسٹ پارٹی سے تعلق رکھتا ہے یا کانگریس پارٹی سے یا کسی اور پارٹی سے ۔ میں چیلنج دیتا ہوں ۔ اگر یہ بات جھوٹ ثابت ہو جائے تو میں یہاں ایک منٹ بھی بیٹھنے کے لئے تیار نہیں ہوں ۔

**شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے** ۔ یہ آپ پارٹی کو سپورٹ ( Support ) دینے کے لئے کہہ رہے ہیں ۔

**شری دگمبر راؤ بندو** ۔ انڈیویجول کیسیز ( Individual Cases ) اگر ایسے ہوں کہ کسی پولیس آفیسر نے کسی کے خلاف کچھ کارروائی کی ہو تو اور بات

ہے ۔ لیکن جب ایسے معاملات عدالت میں آتے ہیں تو وہ یقیناً وہاں سے بری ہو جاتے ہیں بشرطیکہ وہ کیسس اس قابل ہوں ۔

شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے ۔ پولیس کے سررشتہ کو آپ آڑ دے رہے ہیں ۔ میں بھی ثابت کرنے کے لئے تیار ہوں کہ پولیس عدالت کی آڑ لیکر ظلم و ستم کر رہی ہے ۔ ورنگل ، عثمان آباد ، نلگنڈہ وغیرہ میں ایسے واقعات ہو رہے ہیں ۔

شری دگمبر راؤ بندو ۔ میں نے حکومت کی پالیسی کو سامنے رکھا ہے ۔ اگر کوئی آفیسر غلطی کرتا ہے اور ڈسپلن کے خلاف کوئی حرکت کرتا ہے تو میں ضرور اس کی نسبت تحقیقات کرنے کے لئے تیار ہوں ۔ میں یقین دلاتا ہوں کہ اس بارے میں تحقیقات کی جائے گی ۔

شری مخدوم محی الدین ( ) ۔ ہم نے کئی میمورنڈا ( Memoranda ) رکھے ، جس پر یہ کہا جاتا ہے کہ اس میں مبالغہ ہے اور یہ جھوٹ ہے ۔

شری ادھو راؤ پٹیل ۔ ایم ۔ پیز ۔ اور ایم ۔ ایل ۔ ایز ۔ نے ریپرزنٹ ( Represent ) کیا تھا ۔ لیکن کوئی کارروائی نہیں ہوئی ۔

شری دگمبر راؤ بندو ۔ تحقیقات کروائی جاتی ہیں ۔ خاص طور پر توجہ دیجاتی ہے ۔ تحقیقات میں جن ملازمین کی خلاف ورزیاں ثابت ہوتی ہیں انکے خلاف ڈیسی پیلینری ایکشن ( Disciplinary Action ) لیا جاتا ہے ۔ میں آپ کو بتلانا چاہتا ہوں کہ کتنے لوگوں کے خلاف کارروائی کی گئی ۔ اس سلسلے میں (۹) پروبیشنری انسپکٹرس ( Probationary Inspectors ) کو ڈسچارج ( Discharge ) کیا گیا ۔ (۶) سب انسپکٹرس ڈسمس کئے گئے ۔ (۱۸۹) کو ڈی گریڈ ( Degrade ) کیا گیا ۔ اسی طرح (۵۴) ہیڈ کانسٹبلس سسپنڈ ( Suspend ) کئے گئے ۔ (۶۹) کا رینک ریڈیوس ( Reduce ) کرکے انہیں کانسٹیبل بنا دیا گیا ۔ اس طرح دو انسپکٹرس میں سے ایک کو ڈسچارج اور ایک کو ڈی گریڈ کیا گیا ۔ بٹالینس میں تین اسسٹنٹ کمانڈنٹس اور ایک کمانڈنٹ کو ڈسچارج کیا گیا ۔ اس طرح جن لوگوں کے بارے میں الزامات ہوتے ہیں ان کی نسبت تحقیقات کی جا کر یقیناً ضروری کارروائی کی جاتی ہے اونچے درجے کے آفیسرس کے بارے میں ایکس برانچ کو پابند کیا جاتا ہے ۔ جیسا کہ آنریبل چیف منسٹر صاحب نے بھی بتایا کہ کئی مقدمات ایکس برانچ میں تحقیقات پاسے الگ الگ ڈپارٹمنٹس کے بارے میں کارروائیاں چلتی ہیں ۔ ہم یہ محسوس کرتے ہیں کہ اینٹی کرپشن برانچ ( Anti-corruption Branch ) آئی ۔ جی ۔ پی یا کسی اور آفیسر کے ماتحت نہ ہو ۔ اسکو وانت ہوم ڈپارٹمنٹ کے تحت لینے کی تجویز ہے ۔ اس سلسلے میں ایک آنریبل ممبر نے جو سجیشن ( Suggestion ) رکھا وہ یقیناً قابل غور ہے ۔ حکومت کے سامنے ایسی اسکیم پیش ہے ۔ اس سلسلے میں کچھ

کوآپریشن کی بھی ضرورت ھے - محض کہہ دینے سے کہ رشوت خوری ہو رہی ھے اور رشوت کا بازار گرم ھے رشوت کم ہونے والی نہیں - ایسی کوئی ٹھوس تجویز سامنے لائیں جس پر یقیناً غور کیا جائیگا - عام الفاظ میں یہ کہا جاتا ھے پولیس بد ھے ، بہت رشوت لیتی ھے اور پولیس میں بہت سی خرابیاں آگئیں ھیں - اس طرح کہہ دینے سے اچھائی پیدا ہونے والی نہیں - آنریبل ممبرس نے جو خرابیاں بیان کی ھیں انہیں میں جانتا ہوں اور ایسی چیزیں بھی جانتا ہوں جو آپ کے سامنے نہیں آئی ھیں - ان میں سدھار کرنے کی ضرورت ھے - سدھار اسی وقت ہوسکتی ھے جب کہ سدھار کرنے کے جذبہ سے کام کیا جائے - کئی ایسے واقعات ہوتے ھیں جو عدالت میں جاسکتے ھیں - انہیں عدالت کے لئے ھی چھوڑ دینا چاھئے - البتہ جن کیسس میں شہادتیں نہوں اور ہم نے یہ محسوس کیا کہ اس کیس میں محض فریقین پریشان ہونے کے سوا کچھ حاصل نہوگا تو ہم نے ایسے کیسس شروع ھی نہیں کئے - چنانچہ النڈ میں ایک مقدمہ چل رہا تھا - واقعات بہت سنگین تھے - لیکن شہادتوں کو دیکھنے کے بعد ہمارے آفیسرس اور ایڈوکیٹ کی یہ رائے ظاہر ہوئی کہ اس سے نتیجہ کچھ بھی نہ نکلیگا - پہلی ساعت کے بعد دوسری ساعت میں تو شہادتیں اور خراب ہوتی گئیں - چنانچہ اس کیس کو وتھ ڈرا ( Withdraw ) کر لیا گیا - نلگنڈہ کے کئی کیسس وتھ ڈرا کئے گئے - جسکا ذکر میں نے پہلے بھی کیا ھے -

**شری کشتارام ریڈی** - لیکن اس میں سے بہت سے پھر قائم بھی ہوگئے ھیں -

**شری دگمبر راؤ بندو** - یہ تو ہوتا ھی رہتا ھے جب تک کہ واقعات کا چکر چلتا رھے -

آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن نے پولیٹیکل آمنسٹی ( Political Amnesty ) کے بارے میں کہا - میرے ایک دوست اس سلسلے میں مجھ سے ملنے بھی آئے تھے ان سے بھی میں نے کہا - ایسا تو نہیں ھے کہ کسی کو محض پولیٹیکل ریزنس ( Political Reasons ) کی بناء پر قید میں رکھا گیا ھے - ایسا نہیں ھے کہ کسی شخص کو محض اسکے کمیونسٹ پارٹی کے رکن ہونے کی وجہ سے قید کیا گیا ھے - اگر ایسے کوئی کیسس تھے تو انہیں ریلیز ( Release ) کردیا گیا ھے - ہاں کچھ لوگ ایسے ہوسکتے ھیں جن پر حکومت کے خلاف پرچار کرنے کے الزام میں یا پریپریشن آف وار گینسٹ دی گورنمنٹ ( Preparation of war against the Govt. ) کے الزام میں یا بغاوت کرنے کے الزام میں انڈین پینل کوڈ ( Indian Penal Code ) کے تحت پکڑا گیا ھے - لیکن محض کسی خاص پارٹی سے تعلق رکھنے کی بناء پر کسی کو قید نہیں رکھا گیا ھے - اور نہ انڈین انڈپنڈنس ( Indian Independence ) کے بعد ایسا کیا جاسکتا ھے - چنانچہ میں نے ان لوگوں کی کارروائیوں کو دیکھا ھے جو قید میں ھیں - مجھے مثل میں قتل ڈاکہ اور ایسے ھی جرائم کے سوا کوئی ایسا پتہ نہیں چلا جس سے یہ معلوم ہو کہ کسی پارٹی سے تعلق رکھنے کی وجہ سے انہیں قید میں رکھا گیا ھے - ایسی صورت میں میں پوچھتا ہوں کس معیار پر یہ کہا جاسکتا ھے

کہ وہ سیاسی قیدی ھیں - جن کیسس میں پھانسی کی سزا ھوئی تھی انہیں ۲۰ - ۲۰ سال کی سزائے قید میں تبدیل کیا گیا ھے - دیکھنا یہ ھے کہ کیا ھمارے سامنے کوئی پراکٹیکل ( Practical ) اور ریزن ایبل سجیشن ( Reasonable Suggestion ) ھے - اگر ایسا کوئی سجیشن ھے تو میں یقیناً اس پر سوچنے کے لئے تیار ھوں - لیکن محض اس وجہ سے کہ آرمڈ اسٹرگل ( Armed Struggle ) اور کمیونسٹ پارٹی کے اندولن کو جسٹی فائی ( Justify ) کرنے کی کوشش کی جائے تو یہ صحیح نہیں ھے - یہ ھوسکتا ھے کہ پہلے اس اسٹرگل کی الگ صورت ھو - لیکن انڈیا کے انڈپنڈنس کے بعد اور پاپولر گورنمنٹ انڈیا میں وجود میں آنے کے بعد اسی حکومت کے خلاف اسٹرگل جاری رکھنا یقیناً ایک بغاوت تھی - اگر ایک طرف سے چیلنج دیا جاتا ھے تو دوسری طرف سے بھی چیلنج دیا جاسکتا ھے - اگر کوئی کمیشن اس کے لئے آتا ھے تو آنے دیجئے - میں یہ ثابت کرنے کے لئے تیار ھوں کہ یہ گورنمنٹ کے خلاف ایک بغاوت تھی - اس طرح بحثیں کی جاتی ھیں - یہ کہا جاتا ھے کہ بجٹ میں فیگرس عمداً کم رکھے گئے ھیں اور عوام کو دھوکہ دیکر بعد میں ان فیگرس کو بڑھا لیا جائیگا - یہ دھوکہ دھی کی بات ھر جانب سے کہی جاسکتی ھے - یہ بھی کیا گیا کہ اس پارٹی کے پاس جتنے آرمس تھے اس نے ان کو واپس کردیا ھے - لیکن کم از کم میں اس سے مطمئن نہیں ھوں کہ پورے آرمس سرنڈر ( Surrender ) ھوئے ھیں - حقیقی تعداد اس سے کئی گنا زیادہ ھے جس کا ذکر آنریبل ھوم منسٹر سنٹرل گورنمنٹ نے پارلیمنٹ میں کیا ھے - ایسی صورت میں بٹالینس کم کیجئے کا مطالبہ میں پوچھتا ھوں کہ کس حدتک درست ھوگا ؟ ان کی کمی سے امن و امان کا کیا حال ھوگا - ان بٹالینس کے ھاؤسنگ کا مسئلہ ھے اب حالت یہ ھے کہ کون کہاں رھتا ھے پتہ نہیں چلتا - ضرورت پر یہ (۵) منٹ میں جمع نہیں کئے جاسکتے - چنانچہ حال ھی میں جب تک کہ ایچ - ایس - آر - پی - کا ایک بٹالین نہ آیا ھم کرفیو نافذ نہ کرسکے - اس لئے ھم امن و امان کی خاطر احتیاط سے چلنا چاھتے ھیں - ھم خود اخراجات میں کمی چاھتے ھیں - ساتھ ھی ساتھ پولیس کی سدھار کا بھی مسئلہ ھے - یہ سب باتیں بتدریج ھوتی جائینگی - محض مخالفت اسپرٹ میں ان چیزوں کو سوچنے سے کام نہیں چلیگا - جو چیزیں ضروری معلوم ھوئیں وہ میں نے ھاؤس کے سامنے رکھی ھیں - میں امید کرتا ھوں کہ جن لوگوں نے ڈیمانڈس کو ریڈیوس ( Reduce ) کرنے کے لئے موشنس پیش کئے ھیں وہ واپس لے لینگے اور میرے ڈیمانڈس منظور کئے جائینگے -

(Cheers)

DEMAND NO. 7 (HEAD OF ACCOUNT 12)—CHARGES ON ACCOUNT OF MOTOR VEHICLES ACTS—RS. 15,42,000

FUNCTIONING OF ROAD TRANSPORT DEPATMENT

*Shri V.D. Deshpande*: Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

PLICY OF THE GOVERNMENT IN RESPECT OF ROAD PERMITS

*Shri Shamrao Naik*: Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

WORKING OF STATE TRANSPORT AUTHORITY

*Shri Ankush Rao Ghare*: This may be put to Vote.

*Mr. Speaker*: The Question is:

"That the grant under Demand No. 7 be reduced by Rs. 100."

The Motion was negatived.

DEMAND NO. 16 (HEAD OF ACCOUNT 27)—ADMINISTRATION OF JUSTICE—Rs. 42,41,800

ADMINISTRATION OF JUSTICE IN THE STATE

Feasibility of introducing the regional Languages in Courts.

*Shri G. Sriramulu*: Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

*Shri K. Ananth Ram Rao*: Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

THE WORKING OF DISTRICT COURTS

*Shri Katta Ram Reddy*: Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

DEMAND NO. 17 (HEAD OF ACCOUNT NO. 28)—JAILS & CONVICT STATEMENTS—Rs. 26,26,000.

CONDITIONS OF PRISONERS

*Shri Maqdoom Mohiuddin*: This may be put to Vote.

*Mr. Speaker* : The question is :

"That the grant under Demand No. 17 be reduced by Rs. 100."

The Motion was negatived.

VICTIMISATION OF PRISONERS

*Shri Arutla Laxmi Narsimha Reddy* : Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The Motion wasm by leave of the House, withdrawn.

POLICY OF REMISSION OF THE PERIOD OF CONVICTION TO THE PRISONERS

*Shri K. Venkat Rama Rao* : This may be put to Vote.

*Mr. Speaker* : The question is :

"That the grant under Demand No. 17 be reduced by Rs. 100."

The motion was negatived.

FUNCTIONING OF JAIL ADMINISTRATION

*Shri V. D. Deshpande*: Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The motion was, by leave of the House, withdrawn.

DEMAND No. 18 (HEAD OF ACCOUNT 29)—POLICE Rs. 3,38,57,000

ECONOMY IN POLICE EXPENDITURE

*Shri V. D. Deshpande* : This may be put to Vote.

*Mr. Speaker* : The question is :

"That the Demand under Grant No. 18 be reduced by Rs. 75,00,000."

The Motion was negatived

POLICY OF RECRUITMENT AND TRAINING IN THE POLICE DEPARTMENT

*Shri K. Papa Reddy* : This may be put to Vote.

*Mr. Speaker* : The question is :

"That the Demand under Grant No. 18 be reduced by Rs. 38,57,000."

The Motion was negatived.

POLICE EXCESSES IN THE CITY OF HYDERABAD

*Shri Abdul Rahman* : I beg leave of the House to withdraw. my cut motion.

The motion was, by leave of the House, withdrawn.

POLICE EXCESSES AND REPRESSION IN BHIR DISTRICT

*Shri Ram Rao Aurgaonkar* : This may be put to Vote.

*Mr. Speaker* : The question is :

"That the Grant under Demand No. 18 be reduced by Rs. 100."

The Motion was negatived.

POLICE EXCESSES IN HUZURNAGAR TALUQA NALGONDA DISTRICT

Police excesses in Huzurnagar taluk. Nalgonda district.

*Shri Maqdoom Mohiuddin* : This may be put to Vote.

*Mr. Speaker* : The question is :

"That the Demand under Grant No. 18 be reduced by Rs. 100."

The motion was negatived.

POLICE EXCESSES AND REPRESSION IN WARANGAL DISTRICT

شری کے - ایل - نرسمہاراؤ - میرا کٹ موشن ورنگل ضلع میں پولیس کے مظالم کے خلاف تھا - لیکن مجھے اس پر کچھ کہنے کا موقع نہیں دیا گیا اور نہ اس کا جواب دیا گیا - اس لئے میں اس کو ووٹ پر رکھنا چاھتا ھوں -

*Mr. Speaker :* The question is :

" That the grant under Demand No. 18 be reduced by Rs. 100."

The Motion was negatived.

### LARGE SCALE CORRUPTION IN DISTRICT POLICE ADMINISTRATION

شری گوپی ڈی گنگا ریڈی - کل مجھے بحث کرنے کا موقع نہیں ملا آج بھی موقع نہیں دیا گیا ۔ آدھ گھنٹہ اور زیادہ دیا جاتا تو اچھا تھا ۔ ہم روزآنہ ساڑھے بارہ روپیہ لیتے ھیں ۔ آدہ گھنٹہ اور بیٹھ سکتے تھے ۔

مسٹر اسپیکر ۔ آپ اس کو ووٹ کے لئے رکھنا چاھتے ھیں یا کیا ؟

شری گوپی ڈی گنگا ریڈی ۔ میں وتھ ڈرا ( Withdraw ) کرنے کی اجازت چاھتا ھوں ۔

The Motion was, by leave of the House withdrawn.

### WORKING OF SUBORDINATE OFFICES

*Shri Bhagwanrao Boralkar :* I beg leave of the House to withdraw my motion.

The Motion was, by leave of the house withdrawn.

### ECONOMY IN SPECIAL POLICE

*Shri K. Venkat Rama Rao :* I beg leave of the House to withdraw my motion.

The Motion was, by leave of the house withdrawn.

### WORKING OF CRIMINAL INVESTIGATION DEPARTMENT WITH PARTICULAR REFERENCE TO DISTRICTS

*Shri Uddhav Rao Patil :* This may be put to Vote.

*Mr. Speaker :* The question is :

"That the grant under Demand No. 18 be reduced by Rs. 100."

The Motion was negatived.

### WORKING OF CRIMINAL INVESTIGATION DEPARTMENT

*Shri Ankush Rao Ghare :* I beg leave of the House to withdraw my motion.

The Motion was, by leave of the House withdrawn.

WORKING OF VILLAGE POLICE ADMINISTRATION

*Shri Uppala Malchur :* I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The Motion was by leave of the house withdrawn.

REPATRIATION OF OUTSIDE POLICE PERSONNEL

*Shri A. Raj Reddy :* This may be put to Vote.

*Mr. Speaker :* The question is :

"That the grant under Demand No. 18 be reduced by Rs. 100."

The Motion was negatived.

POLICE EXCESSES AND REPRESSION

*Shri V. D. Deshpande :* This may be put to Vote.

*Mr. Speaker :* The question is :

"That the grant under Demand No. 18 be reduced by Rs. 100."

The Motion was negatived.

POLICE EXCESSES IN NALGONDA DISTRICT

*Shri K. Ramachandra Reddy :* This may be put to Vote.

*Mr. Speaker :* The question is :

"That the grant under Demand No. 18 be reduced by Re. 1."

The Motion was negatived.

MAL-PRACTICES AND CORRUPTION PREVAILING IN POLICE DEPARTMENT

*Shri Vishwas Rao Patil :* This may be put to Vote.

*Mr. Speaker :* The question is :

"That the grant under Demand No. 18 be reduced by Re. 1."

The Motion was negatived.

*Mr. Speaker :* Now I shall put all the Demands to vote.

The question is :

" That a sum not exceeding Rs. 4,24,37,000 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1954, in respect of Demands Nos. 7, 17, 18, 62 and 16."

The Motion was adopted.

(Under the direction of the Speaker the follwing Demands as approved by has House are reproduced below E.D.)

DEMAND NO. 7

" That a sum not exceeding Rs. 15,42,000 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1954, in respect of Demand No. 7. The Demand has the recommendation of the Rajpramukh."

DEMAND NO. 17

" That a sum not exceeding Rs. 26,26,000 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1954, in respect of Demand No. 17. The Demand has the recommendation of the Rajpramukh."

DEMAND NO. 18

" That a sum not exceeding Rs. 3,38,57,000 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1954, in respect of Demand No. 18. The Demand has the recommendation of the Rajpramukh."

DEMAND NO. 62

" That a sum not exceeding Rs. 1,71,000 be granted to the Rajpramukh ro defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1954, in respect of Demand No. 62. The Demand has the recommendation of the Rajpramukh."

DEMAND NO. 16

"That a sum not exceeding Rs. 42,41,000 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1954, in respect of Demand No. 16. The Demand has the recommendation of the Rajpramukh."

## BUSINESS OF THE HOUSE

شری وی - ڈی - دیشپانڈے .. ڈیمانڈس نمبر ۱۸ ، ۱۹ وغیرہ کے سلسلہ میں آفس سے ہم کو کہا گیا کہ کل تک اس پر کٹ موشنس پیش کئے جائیں - ہمارے لئے یہ نا ممکن ہے کہ کل تک پیش کرسکیں - چھٹیوں میں ان کو رسیو ( Receive ) کرنے کا انتظام کیا جائے -

*Mr. Speaker :* Under the rules you have to give two days clear notice. You have to file the motions by the 16th.

*Shri V. D. Deshpande :* But it happens to be a holiday and we cannot do anything about it. The rules should suit the Members and arrangements should be made to receive the motions in the holidays.

*Mr. Speaker :* Some members of the staff will be in the office between 2 and 3 p.m. during the three holidays and receive the motions for reducing the allotments.

We now adjourn till 8-30 a.m. tomorrow.

[ The House then adjourned till Half Past Eight of the Clock on Saturday the 14th March, 1953. ]